نعرہ کیا کہ ستم مسافت جادو اسے آفتاب آگے نہ بڑھنا آفتاب نے پلٹ کر سحر کیا خواجہ نے اپنے کو ایک غار میں گرا دیا آفتاب اور مسافت سے سحر چلنے لگے یہاں تک مسافت اور آفتاب سے سحر چلے کہ تمام صحرا آتش بہار ہو گیا تمام درختوں سے آگ نکلنے لگی زمین مثل کرۂ نار جلنے لگی ہر طرف سے آوازیں سائیں سائیں کی آتی ہیں طائر اُس گرمی میں گھبرا کر یہ اشعار عاشقانہ پڑھتے ہیں

**نظم**

مستی میں میں جو شکل قدح خندہ زن ہوا — زاہد بھی جھوم جھوم کے توبہ شکن ہوا
زاہد پہ بُت پرست یہ کیا طعنہ زن ہوا — کہتا ہے شیخ آج سے توبہ ہمن ہوا
مجھ پر نیا ستم تو چرخ کہن ہوا — گردش میں آ کے بخت غریب الوطن ہوا
صحرا نورد کون ہوا اے بہار گل — صدقے غبار دشت پہ رنگ چمن ہوا
سمجھے یہ ہم جو رات کو تارے چمک گئے — بخت سیہ پہ اپنے فلک خندہ زن ہوا
جو ہے وہ دیکھتا ہے مجھے بزم میں تری — میں دنگ ہو کے آئنۂ انجمن ہوا
تا صبح کی بات ہو گئی گویا دعائے وصل — کیا رائگان ہمیشہ ہمارا سخن ہوا
جس میں خوشی کے قافلے رہتے تھے اب وہ دل — کچھ حسرتیں غریب تھیں انکا وطن ہوا
پوچھی جو ہم سے خضر نے تکلیف راہ شوق — کانٹا زبان آبلۂ پا دہن ہوا
رو یادہ چلے حسرت پرواز پر مری — جس مرغ پر شکستہ کو شوق چمن ہوا
خلوت میں بھی نہ تجھسے تو خلوت ہوئی نصیب — سیرا ہجوم شوق مرا انجمن ہوا
اک گرد باد تھا کسی عریان کی خاک کا — لپٹا جنون میں یون کہ مرا پیرہن ہوا
انگور ٹوٹ ٹوٹ کے گرتے ہیں تاک سے — کون آ کے آج باغ میں توبہ شکن ہوا
دل تو جھکا چکا تھا مجھے روبروے غیر — مانع اگر ہوا تو مرا بانکپن ہوا
اور اک غزل جلال پڑھو اپنے رنگ کی — مطبوع اہل بزم یہ رنگ سخن ہوا

اُن طائروں نے گرمی میں تڑپ تڑپ کے یہ اشعار اس طرح پڑھے کہ آفتاب کا چہرہ سرخ ہوا انکھیں اُبل آئیں پکار کر آواز دی اے مسافت تو کیا حکم لایا ہے خداوند نے کیا فرمایا ہے تپش صحرا سے ہڈیوں سے آگ نکل رہی ہے ہر رگ جسم جل رہی ہے یقین ہے کہ میں اور تو دونوں پھنک جائینگے مسافت نے دیکھا کہ اب آفتاب راہ پہ آئی قریب آ کر کہا اے ملکہ عالم خداوند نے تمھیں یاد فرمایا ہے تمھاری

خطائیں معاف کرینگے قصر عشرت مین شاہزادیان تمہاری مشتاق ہین بی نیلوفر نے کہا ہو کہ اگر آفتاب
یہان آوین اور ہمارے ساتھ شریک صحبت ہون اور تعریف خداوندگانی جائے تو ان کو لطف ملے آفتاب
نے جواب دیا ای مسافت مین قدرت کو برا کہہ چکی میرا قصر عشرت مین جانا مناسب نہین شاہزادیون کو
ملال ہوگا مسافت نے ایک دستک دی اور پکار کر آواز دی کہ یا خداوند آفتاب نہین آتی کہ پیچھے
آواز آئی کہ ای مسافت کیون گھبراتا ہو ہمنے معشوق کو بھیجا ہو یہ آفتاب کو سمجھا لیگی مسافت نے پلٹ کے
دیکھا ایک نازنین نہایت حسین اور خوش رو عنبرین گیسو خال ہندو چشم جادو آئی ہے مسافت نازنین کو دیکھکر
گھبرا گیا پکار کر آواز دی ای مہ جبین تو کون ہو آنے کا کیا باعث ہوا نازنین نے مسکرا کر کہا ای مسافت
تمہاری باتین قدرت سن رہے ہین مجھکو ارشاد ہوا کہ جا کر آفتاب کو سمجھاؤ اور ہمارے پاس
قصر سکندری مین لاؤ مین فورا پہونچی اوراے مسافت پلٹ کے دیکھو سامنے قصر عشرت ہے
شاہزادیان اشارے کر رہی ہین تمہارا ہی چاہیے چلو مسافت پلٹا جیسے ہی مسافت پلٹا نازنین نے
حلقہ ہاے کمند مارے جیسے ہی حلقہ ہاے کمند پڑے نعرہ ہوا نعرۂ عمرو

عمرم کہ کلاہ از سر قیصر ببرم — رنگ از رخ چنگ بہ اختر ببرم
در مجلس خسروان چو گردم ساقی — تیغ و سپر و سبو و ساغر ببرم

نعرہ کرکے خنجر مارا کہ مسافت کا شکم چاک قصہ پاک ہوا آفتاب نے دوڑ کر خواجہ کو گلے سے لگا لیا کہا
خواجہ کمال کیا اب میرا دل اٹھنے لگا تھا یقین تھا کہ اگر تھوڑا عرصہ اور گذر جاتا تو ساتھ مسافت کے
چلی جاتی مگر تم خوب وقت پر پہونچے اسوقت بقراط ہمارا تمہارا حال دیکھ رہا ہے یہ ساحر اسی نے روانہ
کیے تھے ایسا نہو کہ کسی اور کو بھیجے تو پھر یہان سے نکلنا مشکل پڑ جائیگا خواجہ و آفتاب باتین کرتے ہوے
طرف باغ کے چلے یہان جب صاحبقران گھبرائے تو باغ سے نکلے انتظار عمرو کر رہے ہین کہ صحراے
ترازی ایک پہلوان کو دیکھا کہ گینڈے پہ سوار ہے دار و گیر کرتا ہوا آتا ہے حال صاحبقران پہ جو نگاہ پڑی
عیار کو بھیجا کہ دریافت کرو یہ کون صاحب ہین عیار قریب صاحبقران کے آیا کہا اے شہریار آپ کا نام
نامی کیا ہے صاحبقران نے فرمایا زلزلۂ قاف ثانی سلیمان عیار نے جا کر اس پہلوان سے کہا کہ اسکا
نام ابلاغ مردم در ہے کہا ابلاغ نے فوج کو اشارہ کیا کہ اس شخص کو گرفتار کر لو تمام فوج لینا
لینا کرکے طرف صاحبقران کے چلی صاحبقران نے گھوڑا بڑھایا اپنے نام کا نعرہ کیا نعرۂ امیر

امیر عرب ضیغم روزگار		بحکم خدا بستہ شمشیر چار		یکی تیغ صمصام و قمقام نام
بہ تیغ عقرب سلیمے ذوالنظام		بُن کافران از جہان پاک کرد		سر سرکشان جملہ در خاک کرد

دوڑ کے فوج پر ابلاغ کے گر رہے ہیں کہ خواجہ عمرو اور آفتاب آکر پہونچے عمرو نے صاحبقران
کو بیچ کفار میں دیکھا صاحبقران پر چہار طرف سے حربے پڑ رہے ہیں مگر صاحبقران شیرانہ لڑ رہے ہیں
ہاتھوں سے انبار کر دیے چاہتے ہیں اپنے کو ابلاغ تک پہونچاؤں فوج والے گھیرے ہوئے ہیں آگے
نہیں بڑھنے دیتے آفتاب نے کہا ای شہنشاہ اوج عیاری میں ایک سحر ایسا کر دوں کہ سب گرد سے ہٹ
جائیں اور افسر اطاعت کرے قدموں پر صاحبقران کے گرے عمرو نے کہا ای آفتاب خبردار
ایسی حرکت نہ کرنا صاحبقران کے خلاف ہوگا وہ نہیں چاہتے کہ غیر ساحر کو لڑواؤں دیوزادوں سے بیرات
لڑے ہر مقام پر خدا نے اُنکی مدد کی سمندون ہزار دست کو مارا عفریت کو قتل کیا ہر مقام پر غالب
رہے ہیں ابھی جا کے تہلکہ ڈالے دیتا ہوں آفتاب تو در باغ پر آکر ٹھہری خواجہ جست کر کے مجمع میں
آتے آتے ہی نعرہ کیا نعرہ عمرو

عمرو ہوں میں عیار صاحبقران		مرے مکر سے کانپتا ہے جہان		ترا شندہ ریش کہنا ہوں
زمانے کا مکار و غدار ہوں		مرا تیز رفتار ہو گر قدم		سبا ٹھوکریں کھائے ہر ہر قدم
اڑا دوں سبا کبھی میں ہوش کو		نہ پائے مری گرد پاپوش کو		دو ندہ جہانگیر و طرار ہوں
جہانگیر عالم کا عیار ہوں

دو تین حقہ ہائے آتشبازی عمرو نے ایسے مارے کہ فوج میں کھلبلی
پڑ گئی سوار پیادے تلے اوپر گرے صدہا سوار گھوڑوں سے گرے امیر نے جو اتنی مہلت پائی اڑتے بھڑتے
قریب ابلاغ کے پہونچے اُسنے ہاتھ تلوار کا مارا امیر وشتی ہانی کو موجود ہے کیا مجال کہ کوئی سوار یا پیدل
پشت پر آ سکے جو سوار یا پیدل پشت پہ آیا عمرو نے خنجر مار کے گرا دیا صدہا سوار و پیدل قتل کیے امیر
نے کلائی پر ابلاغ کی ہاتھ ڈالا تلوار چھین لی کمر میں ہاتھ ڈال کے اُٹھا لیا ابلاغ نے آواز دی الامان
امیر نے فرمایا ای ابلاغ امان بہ شرط ایمان ابلاغ کلمہ پڑھکر بصدق دل مسلمان ہوا کل فوج نے
اطاعت کی صاحبقران کو ابلاغ لیکر اپنی بارگاہ کی طرف چلا امیر نے عمرو سے ملاقات کی سب حال
پوچھا عمرو نے سب حال بیان کیا کہ راہ میں کئی ساحروں سے مقابلہ ہوا بقراط ثانی کو آفتاب
کے شریک ہونے پر بڑی مدد دی مگر آفتاب ثابت قدم کو سے ہمت ہر مقام پہ بہی ہوا ہے مگر میں تو

اب مطیع اسلام ہو چکی صاحبقران نے پوچھا کہ خواجہ کچھ سرداروں کا حال معلوم ہی عمرو نے کہا ایرج
و نور الدہر دربندوں کو فتح کرتے ہوے طرف قصر سکندری کے جاتے ہیں لندھور اور مالک
وغیرہ بڑی آفت میں پھنس گئے تھے مگر میں نے جا کر وہاں بھی جادوگرنیوں کو مارا امیر نے فرمایا مجھکو بھی
طرف قصر سکندری کے جانا چاہیے عمرو نے عرض کی قصر سکندری بدرجہ سحر کے پڑینگے شاپور نے
عرض کی اب حکم ہو تو غلام رخصت ہو صاحبقران نے ابلاغ سے حکم دیا کہ شاپور کو خلعت فاخرہ دو
بیو ہاری۔ رہائی کی کوشش میں مصروف رہا خواجہ نے کہا آقاے نامدار وقت رہائی آپکا آگیا تھا شاپور نے
کوشش کی امیر نے نہ مانا خلعت منگوایا خواجہ باہر آکر کھڑے ہوے جب شاپور خلعت پہنکر نکلا تو کہا ای
فرزند خلعت اُتار دو آقاے نامدار مجھکو دیتے تھے میں نے کہا اسکو پہنا دیجیے کہ یہ فخر ایرج کے سامنے
بیان کریگا اور ای شاپور میرے آقاے نامدار کا خلعت تیرے کیا واسطہ شاپور نے کہا میں تو نہ اُتارونگا
اور نہ کھینچا خواجہ نے کہا ای مسخرے چند فقرے عیاری کے تجھکو تعلیم کیے اب آج مجھی پہ چلاتا ہو ایک وار میں
سر اُڑا دونگا اور ای فرزند یہ خلعت تمہارا رکھا ہے گا جب کوئی جلسہ ہوگا اُسمیں پہننے کو دونگا بے وجہ
اشیاے نادرہ کا پہننا کیا ضرور ہی اور ای فرزند سواے تیرے میرے اسباب کا کون وارث ہی چالاک ہو
مجھے توجہ نہیں تو ہی زنبیل وغیرہ پائیگا اس طرح شاپور کو سمجھایا کہ شاپور نے ناچار ہو کر خلعت اُتار دیا
خواجہ نے وہ خلعت لیکر زنبیل میں رکھا اور شاپور رخصت ہو کر طرف ایرج نوجوان کے چلا صاحبقران
باغ آفتاب میں آئے شب کو صلاح ہوئی کہ اب مجھکو طرف قصر سکندری کے جانا چاہیے آفتاب نے
کہا بسم اللہ مگر ای شہریار قصر سکندری بڑا سخت مقام ہی جب تک نور الدہر لوح نہ پائیگا جب تک
قصر سکندری کا فتح ہونا بہت دشوار ہی اٹھارہ سو ساحر تابع اسکی صحبت میں رہتا ہی اتنے ساحر آکر مارے
گئے بقراط ثانی کا کچھ نقصان نہیں ہوا ایک ایک اپنا اپنا کمال دکھلائیگا مقابلہ سرکار میں آئیگا بہر نوع جو
کنیز سے ہو سکیگا خدمت و پیروی کریگی مگر نور الدہر کو ایک نامہ روانہ کر دیجیے کہ حصول لوح کی کوشش میں
مصروف ہوں لوح بہت سخت مقام پر ہی کنیز کا حال کھل گیا اگر میں قصر سکندری میں جانے پاتی تو ضرور
حال لوح دریافت کر لاتی میرا ارادہ ہی کہ میں بہ اطاعت ظاہری خدمت بقراط میں حاضر ہوں مجھپر توجہ بھی
سکتا ہی اکثر کلام محبت آمیز کیے مگر اس نے میری نہیں قبول کیا ورنہ وہ مجھکو قصر عشرت میں داخل کرتا
کئی ہزار شاہزادیاں قصر عشرت میں ہیں وہ سب اسکی خدمت میں آئی ہیں مزے سے عیش کرتا ہی ایسی ہی

مصیبت پڑیگی تب قصر عشرت چھوڑیگا امیر نے فرمایا وہین قصر بد نور الدہر سے ملاقات ہوگی اور
سمجھائینگے کہ ای فرزند تم طلسم کشا ہو مہلات بد توجہ کرو لوح کی فکر واجب و لازم جانو آپس مین صلاحین کرکے
کوچ کا دن قرار دیا ابلاغ سے حکم دیا کہ فلان دن لشکر تیار رکھو کوچ کرینگے صاحبقران نے ذات پر
سلاح آراستہ کیے پشت اشقر پر سوار ہوے ابلاغ نے بارہ ہزار فوج کو تیار کیا آفتاب نے ایک ابر
آراستہ کیا اُس ابر مین مثل آفتاب چمکی اس زور شور سے صاحبقران لشکر کو لیکر طرف قصر سکندری
کے چلے القصہ صاحبقران لشکر کو لیے ہوے جاتے ہین تین منزلین طی کرکے ایک صحراے سبزہ زار
و نواح دل کشا مین آکر فروکش ہوے صاحبقران تماشہ صحرا کا دیکھ رہے ہین مگر یہان سے تین کوس پر
ایک قلعہ ہے وہان کا حاکم اخفاے تیغ زن کہ اپنی جرأت پر ناز رکھتا ہے اُسکو خبر پہونچی کہ صاحبقران
سیر صحرا مین فروکش ہین ساٹھ ہزار فوج لیکر مقابلہ صاحبقران مین آیا سامنے آکر اُترا شام کو طبل جنگی
بجے دونون لشکرون مین تیاریان ہو رہی ہین صبح کو اخفا کو منظور ہوا کہ سوار ہوکر میدان مین جاؤن قریب
گینڈے کے کھڑا ہوئی فوج تیار ہوکر آرہی ہے کہ صحراے گرد اڑی دارا اے دُر در گوش گینڈے پر سوار
ساٹھ ستر ہزار فوج پشت پر براے ملاقات اخفا آیا پوچھا کہ بھائی کس سے مقابلہ ہے اخفاے تیغ زن نے
ظاہر کیا کہ صاحبقران زمان سیر صحرا مین آکر اُترے ہین ارادہ ہے کہ اُنکو یہان سے ہٹا دون دارا
نے کہا ای اخفا کچھ دیوانہ ہوا ہے تو جانتا ہے کہ حمزہ کون شخص ہے شکار کنندۂ جفت سیمرغ بروز مصاف حمزہ
بن عبد المطلب بن ہاشم بن عبد مناف قاتل ہمندون و عفریت تمام سرکشون کو مار کر ثانی
سلیمان لقب پایا جو اُسنے ارادہ کیا ہے وہی ہوگا کوئی اُسکو روک نسکیگا مجھکو بھی قدرت نے حکم دیا تھا مین
کئی مہینے سے صحراؤن مین پھر رہا ہون مگر مقابلہ مین نہین آتا جانتا ہون کہ مقابلہ ہوا اور زیر ہوا تم کس
شمار مین ہو اپنے قلعہ مین جاکر بیٹھو یا مارے جاؤگے یا اطاعت کروگے اخفا نے کہا ای دارا اے دُر در گوش
تو نامرد ہے کہ حکم خداوندے پھر گیا چل کے میدان مین تماشہ دیکھ سر میدان مشکین باندھونگا دارا اے دُر در گوش
نے کہا پہلے آپ مجھے تو امتحان کیجیے تب صاحبقران کے مقابلہ مین جائیےگا اخفا نے کہا ایک ضرب شمشیر
مین تیرا کام تمام کر دونگا تجھکو قضا گھیر کر لائی ہے دارا اے دُر در گوش نے جواب دیا کہ کیون بکتا ہے تلوار
کھینچ تو تیری جرأت کھلے اخفا نے کہا جب تلوار کھینچونگا تو زمین کانپنے لگیگی دارا نے کہا جرأت تیرے
چہرے سے چمک رہی ہے زلزلہ اوقات سے مقابلہ کرنے آیا ہے اگر اُنکے مقابلہ مین گیا تو لاش کا بھی پتہ نملیگا

حمزہ نے ایسے ایسے پہلوان مارے جنکا مثل ونظیر زیر فلک نہ تھا الغرض ایسا پہلوان مالک کل
ہندوستان اُسکے گرز کھانے اور زیر کیا جب قدرت نے مجھکو حکم دیا مین نام حمزہ سنکر خاموش ہورہا
مجھکو یہ ہوس ہی کہ حمزہ کا اگر سامنا ہو تو امتحان کرکے حمزہ کی اطاعت کرون ورنہ اُنکا ہم نبرد
ہونا نہایت دشوار ہی اخفا نے کہا تو نے حکم خداوند کے خلاف کیا تو لائق قتل کے ہو دارا سے
ذر در گوش نے کہا طبل جنگی تو بجوا چکا ہی کارزار مین چل سامنے حمزہ کے میرے تیرے مقابلہ
ہو صاحبقران میدان مین آکر ٹھہرے ہین انتظار اخفا کر رہے ہین فرماتے ہین کہ جنگ سے اخفا
مُنھ چھپاتا ہی میدان مین کیون نہین آتا کہ عمرو نے خبر دی ای شہریار یہ پہلوان جو ابھی آیا ہی دارا سے
ذُر در گوش اسکا نام ہی آپ کی طرفداری کے کلام کر رہا ہی دیکھیے دونون میدان مین آتے ہین ایک
طرف سے دارا سے ذر در گوش آکے میدان مین ٹھیرا صاحبقران کو سلام کیا پکار کر آواز دی ای
شہریار مین آپ کے مراتب سے خوب آگاہ ہون آپکی طرف سے اخفا سے مقابلہ کرتا ہون یہ ذکر تھا کہ
سامنے سے اخفا بھی آیا میدان مین ہونچکر نعرہ کیا او دارا سے ذر در گوش میرے مقابلہ مین آ
دیکھ تو تیرا کیا حال کرتا ہون دارا نے گینڈا اُچکایا مقابلہ اخفا مین آیا اخفا نے نیزہ مارا دارا نے
نیزہ اُسکے ہاتھ سے چھین لیا اخفا نے ہاتھ تلوار کا مارا دارا نے قبضے پر ہاتھ ڈالدیا اخفا نے گریبان
پر ہاتھ رکھا دونون لپٹے ہوئے زمین پر آئے صاحبقران لاحظہ فرما رہے ہین کہ دارا سے ذر در گوش
نے وہ وہ پیچ اخفا پر باندھے کہ اخفا اپنی جان سے بیزار ہورہا ہی پہر اُلجھا اُلجھ کے لڑا آخر دارا نے
اکھیڑ کر مارا اچھا ر ون شانے چت گرا دارا کو دکر چھاتی پر سوار ہوا کہا کہ شناخت مین پروردگار کی کیا
کہتا ہی اطاعت حمزہ کی کریگا یا نہین اخفا نے جواب سخت دیا دارا نے غصے مین اُٹھا اخفا کو چیر کر پھینکدیا
اہل فوج اخفا کانپ گئے دارا نے پکار کر آواز دی جسکو اطاعت حمزہ کی کرنا ہو میرے ساتھ آئے
جسکو نا منظور ہو نکل جائے سب فوج والے دارا کے ساتھ ہوے دارا اپنی فوج و فوج اخفا کو ساتھ لیکر
سامنے صاحبقران کے آیا قدمون کو بوسہ دیا عرض کی ای شہریار آپ مؤید من اللہ ہین جب مین بقراط سے
حکم لیکر چلا رات کو ایک صحرا مین آکر اُترا اگرچہ انتشار تھا کہ صاحبقران سے کیونکر مقابلہ کرونگا اسی خیال مین
سو یا ایک بزرگ خواب مین آئے ہدایت اسلام کی اور فرمایا کہ ای دارا صاحبقران کی اطاعت کرنا شکر ہی
کہ عین وقت پر آیا ورنہ اس اخفا سے بہت تکلیفین پہونچتین صاحبقران نے دارا سے ذر در گوش

کو سپہ سالار لشکر کیا اور کل لشکر کو لیکر طرف قصر سکندری کے چلے کہ ذکر انکا وقت پر انشاء اللہ تحریر ہوگا

## در کلمۂ داستان حیرت بیان بادشاہ لشکر اسلام شاہزادہ سعد بن قباد و دیگر حالات متعلقۂ داستان ہذا

### ساقی نامہ مصنف

پلا ساقیا جام صہبائے عشق — کہ دل مین ہمارے جگہ پائے عشق
عجب عشق والفت کے سامان ہین — کہ حیران سب جن وانسان ہین
کبھی قیس کا ساتھ اسنے دیا — کہ مجنون لقب آخر اسکا ہوا
سدا نجد مین عمر اسکی کٹی — نہ صورت ہوئی وصل معشوق کی
رہا عشق لیلیٰ کو بھی بر ملا — کہ مجنون کی خواہش تھی اسکو سدا
کبھی سر مین فرہاد کے جا بسا — دیا جان شیرین کو یون بر ملا
لقب کوہکن اسکا مشہور ہے — اسی نام سے وہ تو مسرور ہے
ہ آخر کو اسکا فسانہ ہوا — کہ محروم یان سے روانہ ہوا
خبر جبکہ شیرین کو یہ ہو گئی — تو بالین عاشق پہ وہ بھی گئی
سنا حال عشق و محبت کا جب — ہوا دل پہ اس درجہ رنج و تعب
کر دی جان اپنی یہ سودا ہوا — یہ دونون کا آخر نتیجا ہوا
کہین وامق وذل کا افسانہ ہے — کہین رونق بزم کا شاہد ہے
کہ ہو شمع محفل پہ پروانہ محو — کرین کس طرح انکا افسانہ محو
جلانا جو اپنا گوارا ہوا — یہ صادق محبت کا چارا ہوا
کہ جس جا پہ یہ شمع روشن ہوئی — بہار مضامین گلشن ہوئی
چمن مین کلی گل کی جس جا کھلی — تو بلبل کو اس گل سے رونق ہوئی
لکھون حال سلطان والا حشم — کہ رکھتے ہین سرحد مین یہ بھی قدم

چہرہ رہروان منازل عشق والفت وطے کنندگان مراحل محبت اس داستان شوکت بیان کو

یون تحریر فرماتے ہین شعر گہر سنجان دریاے معانی و چینین گو یندر مز نکتہ دانی ہا کہ جب بادشاہ جمجاہ شاہزادہ سعدین قباد و الا نژاد اس مغلوبہ مین زخمی ہوے مرکب خنگ سیاہ قیطاس اُس خونخوار مین شہریار کو لیکر نکلا جسنے ارادہ کیا کہ روکے مرکب نے اُسے پامال کیا پشنگ اور دولتیان مارتا ہوا جاتا ہی رات بھر مرکب چلا صبح کو ایک صحراے سبزہ زار مین پہونچا بادشاہ پشت مرکب سے گرے مرکب نے گھٹنے ٹیک دیے زبان سے زخم چاٹتا ہی مگر بادشاہ بیہوش پڑے ہین قضاے کار اُس صحرا کا حاکم صفدر کوہ نشین قزاق ہی کہ بارہ ہزار سوارون سے قافلہ لوٹتا ہی اس روز کئی کوس پر جا کے ایک قافلہ لوٹا ہی گھوڑون پر مال لدا ہوا آتا ہی ایک جوان کی نگاہ جمال بیمثال بادشاہ پر پڑی دیکھا لاکھون روپیہ کا جواہرات جسم پر آراستہ ہی چہرہ آفتاب عالمتاب قزاق نے صفدر سے کہا ای شہریار دیکھیے آپ کے حوالی مین کسی نے مار کر ایک جوان کو ڈالدیا ہی گھوڑا بھی بے نظیر کوہ سرین او کفل ہی گلے مین سونے کی ہیکل ہی مگر باگین کٹی ہوئین چرا مین مصروف ہی صفدر گھوڑا بڑھا کر قریب بادشاہ کے آیا زخمون کو دیکھکر ہوش اُڑ گئے گرآمد و شد نفس کی پائی جمال دیکھکر عاشق ہو گیا ساتھ والون سے پکار کر کہا یارو ظ‍ہر ہی کہ شخص زندہ ہی چارپائی منگاؤ اسکو قلعہ مین لیچلو وہان چلکر علاج کرونگا کیا جری دہباد ہی پر جرات کا بے بہادر ہی ایسے زخم کاری کہائے مگر قبضہ تلوار کا دیکھو ہاتھ مین جما ہوا ہی کس جرات سے انگلیان قبضے پر پڑی ہین جنگ سے کیونکر نکلا اور طریقے سے معلوم ہوتا ہی کہ چند کس سے مقابلہ پڑا قزاق دوڑ کر چارپائی لائے اُسپر بادشاہ کو ڈال لیا خود پائے پر ہاتھ رکھکے لے چلا دمبدم سینہ پر ہاتھ رکھتا ہی کہتا ہی یارو اسکا علاج بہ احتیاط ہو جلد صحت پائے مین اسکو اپنے لشکر کا بادشاہ کرونگا قزاقون نے کہا نشان سلطنت اسکے چہرے سے ظاہر ہی معلوم ہوتا ہی کہین کا بادشاہ ہی تاج سر سے گر گیا ایسی مغلوبہ مین کیونکر اپنے کو سنبھالا جنگ سے کیونکر نکلا نہین معلوم کہان مقابلہ پڑا صفدر کہتا ہی مین سب حال اس شخص سے پوچھونگا بہادر جھوٹھ نہین بولتے صاف صاف کہدیگا غرض بادشاہ کو لیکر قلعہ مین آیا جراح کو بلا کر کہا اگر اس نوجوان کے زخم بہت جلد اچھے کرویگا تو تیرے صلہ سے زیادہ دونگا جراح نے فوراً زخمون کو دھویا ٹانکے دیے پٹیان مرہم کی چڑھائین صفدر کرسی بچھا کے قریب پلنگ کے بیٹھا ہی جمال کو بہ نگاہ حسرت دیکھ رہا ہی بادشاہ کو جو آرام پہونچا آنکھ کھولی دیکھا مکان عمدہ ہی ایک جوان سپاہی وضع رومال ہاتھ مین لیے مگس رانی کر رہا ہی بادشاہ سمجھے کہ مجھکو زخمداری مین اٹھا لایا صفدر

نے پوچھا ای شہریار آپکا نام نامی واسم گرامی کیا ہی کس مقام پر لڑائی پڑی کہان حضور زخمی ہوے بادشاہ
نے فرمایا اول تمھارے نام سے آگاہ ہون تو اپنا بھی نام و حال بتائین صفدر نے کہا یہ حقیر قزاق ہی صفدر
کوہ نشین میرا نام ہی آپکو صحرا مین پڑا دیکھا اُٹھا لایا قصد ہی کہ علاج کرون جو خدمت گزاری ہو سکے بجا لاؤن
مین بہادر کا عاشق ہون جو میرے یہان کام ہی اُسکا افسر کرونگا بادشاہ نے ہنس کے فرمایا کہ ای بہادر
تیرے احسان کی کچھ حد نہین ہی تو نے جان بخشی کی مگر آگاہ ہو کہ مین بادشاہ لشکر اسلام ہون راہ مین ایک
مقام پر لشکر اُترا ہوا تھا ایک ساحرہ نے ایسا سحر کیا کہ سب افسر زخمی ہوے لڑتے بھڑتے نکل گئے
شاید کچھ گرفتار ہوے ہون مگر مجھے کسی کا حال نہین معلوم مجھے مرکب اس طرف نکال لایا نام بادشاہ لشکر
صفدر قدمون سے لپٹ گیا عرض کرنے لگا کہ ای شہریار آپکا تشریف لانا غریب خانہ پر باعث سعادت
دارین ہوا مجھکو قزاقی کرتے ہوے مدت ہوئی یہی دعا تھی کہ کسی بہادر کا ساتھ دون اب حضور کے ہمراہ
رہونگا قزاقی چھوڑ دونگا بادشاہ نے فرمایا ای صفدر اگر ہمسے محبت ہی تو دین اسلام قبول کرو لقیراط ثانی
پر لعنت کرو صفدر نے کہا ای شہریار یہ آرزو ہی کہ جس روز آپ صحت پائین جلسہ کرون اُسی جلسہ مین
مسلمان ہون یہ کہکے یخنی وغیرہ لایا بادشاہ پی کر پھر غافل ہوے صفدر رگس رانی کر رہا ہی کہ ایک
قزاق نے آکر خبر دی کہ آپ کے قلعہ سے کئی کرور روپیہ کا مال جاتا ہی سلطان کج کلاہ کسی ملک پر لشکر
کشی کرنے گیا تھا وہ مال سب اُسنے اپنے گھر بھیجا ہی ملازم اُسکے چھکڑون پر بار کیے ہوے آج شام کو آپکے
نیچے قلعہ سے گذرینگے اگر چلیے تو دو کوس آگے بڑھکر روک لین اپنی سرحد مین لوٹنا باعث بدنامی ہی صفدر
مال کا نام سنکر اُٹھا مسلح ہوا بارہ ہزار جوانون کو ساتھ لیکر پہاڑ سے اُترا لیکن جب محل مین آیا زوجہ
نے پوچھا صاحب کہان جاتے ہو صفدر نے سب حال بیان کیا زوجہ رونے لگی کہا صاحب میرا دل
نہین چاہتا کہ تم اس مہم پر جاؤ صفدر نے کہا صاحب کئی سو چھکڑے مال کے جاتے ہین اور دو سو جوان
صرف ساتھ ہین گھوڑا دوڑا کر سبکو مار لونگا ایک کمرے سے بیٹی اُسکی گل اندام پری طلعت نکل
آئی ماں کو روتا دیکھکر بیتاب ہو گئی قریب آکر سب حال سُنا باپ نے بیٹی سے کہا کہ ای نور نظر مجھکو رات
بھر وہین گذریگی بادشاہ لشکر اسلام میرے مہمان ہین لہذا یخنی لیکر تم جانا مجھکو جو پوچھین تو حال بیان کردینا
کہنا کہ باپ میرا صبح کو حاضر ہوگا گل اندام نے جو ذکر بادشاہ لشکر اسلام کا سنا مشتاق ہوئی کہ جمال
جہان آرا جاکر دیکھونگی قباد شہریار کے فرزند ہین یقین ہی کہ نہایت حسین وجمیل ہون صفدر کوہ نشین

تو فوج کو اپنے ساتھ لیکر روانہ ہو گیا شام کو گل اندام بخشی لیکر حاضر خدمت ہوئی بادشاہ تکیہ لگائے بیٹھے تھے کہ خدمتگار نے بڑھکر عرض کی کہ حضور ہمارے افسر صاحب اپنی صاحبزادی سے کہ گئے تھے لہذا وہ بخشی لیکر حاضر ہوئی ہین بادشاہ نے خدمتگار کو اشارہ کیا وہ تو باہر گیا گل اندام حاضر ہوئی جمال باکمال پہ بادشاہ کے نگاہ پڑی دیکھا ایک جوان بے مثال ہے کہ سطوت و صولت و رعب و دبدبہ و شجاعت چہرے سے ہویدا و آشکارا ہے رخسار گلاب کے پھول آنکھو نسے جرأت حصول ہے تو تین مسیحائی جمال باکمال رعنائی و زیبائی سپر و شمشیر آگے رکھی ہے گل اندام نے سلام کیا بادشاہ نے سر اٹھا کے جمال باکمال دیکھا کہ ایک حور مثال پری تمثال ماہ آسمان کمال سامنے کھڑی ہوئی برائے تسلیم خم ہے قد سرو باغ خوبی آنکھیں غزال صحرائے

محبوبی نظم

چشم انصاف سے دیکھیں جو تمہاری آنکھیں
سیکڑوں آنکھڑیوں میں ہیں یہ پیاری آنکھیں

باغ باغ اُنکے اشاروں سے ہوا جاتا ہوں
چل رہی ہیں روش باد بہاری آنکھیں

مار اُتارا جاتا ہے اک ترچھی نظر کی سے تمنے
دیکھنے میں تو چھری ہیں دو کٹاری آنکھیں

قلزم اشک جہانوں سے جو خالی دیکھا
خود نکل کر ہوئیں اُس سیل میں جاری آنکھیں

شرم کو اب نہیں ملتی کسی گوشے میں جا
قبضۂ شوخ نگاہی میں ہیں ساری آنکھیں

وہ محافہ میں کوئی حور لقا آتا ہے
دیکھ لیں پردہ نشینوں کی سواری آنکھیں

جس جگہ جا ہو رہو آکے گھر اپنا کر لو
دل ہی تجھے ہیں پیارا ہے نہ پیاری آنکھیں

یہ جو پھر جاتی ہیں پھر جاتی ہے جیسے اک خلق
گردش بخت دکھاتی ہیں تمہاری آنکھیں

شادی وصل ہو یاد کیجیئے رنج فرقت
آج کل دونوں پھڑکتی ہیں ہماری آنکھیں

آبلے پڑ گئے ہیں کیا دل سوزاں میں جلال
اسلیے پھوٹ کے روتی ہیں تمہاری آنکھیں

اِدھر بادشاہ کو توجہ ہوئی اُدھر گل اندام سر جھکا کے بیٹھ گئی چند ساعت بیٹھی بادشاہ نے حجاب سے کچھ کلام نہ کیا گل اندام نے چاہا کچھ کلام کرے مگر سعد بن قباد متوجہ نہ ہوے آخر گل اندام شرما کر اُٹھی چلتے وقت جھک کر عرض کی کہ حضور قبلہ و کعبہ تو بے ضرورت گئے ہیں جس شی کی ضرورت ہو بلا تکلف طلب فرمالیجیے گا میں اپنی کنیز گوہرہ کو چھوڑے جاتی ہوں یہ کہکر رخصت ہوئی گھبرائی گھبرائی ہوئی محل میں آئی ماں نے پوچھا کیوں گل اندام مزاج کیسا ہے گل اندام نے اپنے کو سنبھال کر جواب دیا کہ والدۂ

ماجدہ بادشاہ کو بڑا لحاظ ہے کیون نہو بادشاہ لشکر اسلام ہین مین نے جو انکا جمال بے مثال دیکھا رعب و دبدبہ آنکھون سے ٹپکتا ہے حقیقت مین جب ایسے شیر لشکر کشی کرینگے تو بقراط ثانی کو شکل پڑیگی یہان سے یہ لکر اپنے مقام پر آئی کنیزون سے کہ رہی ہے کہ صاحبو تمنے جمال شہنشاہی دیکھا صاف تو یہ ہے بہ قول شاعر بیت سنا یوسف کو حسینان جہان بھی دیکھے ولے ایسا بے مثل طرح وار نہ دیکھا نہ شنا وہین پر نگاہ غور دیکھ رہی تھی وہ مجھکو دیکھکر متغیر تو ہوے مگر دل پہ جبر کیا زبان سے کچھ نہین کہا کسی کی مجال تھی کہ میرے جمال کو دیکھکر صبر کر سکتا لیکن صاحبان ظرف ایسے ہوتے ہین مین تو لاکھ لاکھ ضبط کرتی ہون مگر دل کی یہ کیفیت ہے **نظم**

دل مضطرب الحال کچھ ایسا شب غم تھا　جب قصد کیا عرش بریں زیر قدم تھا
تا صبح کسی طرح نہ نکلا شب فرقت　یارب کوئی ارمان دلی تھا کہ یہ دم تھا
لطف ایک طرف اُس ستم ایجاد کے آگے　ہم قابل بیداد نہ تھے طرفہ ستم تھا
تھا شیشۂ نازک کہ کوئی سنگ الٰہی　دل تھا یہ بغل مین کہ دل آزار صنم تھا
جو یاس کمر تھی نگہ شوق جدا ای یار　منظور شب وصل تماشائے عدم تھا
پایا بھی اگر دیدۂ دل مین تو اُسی کو　دیکھا تو وہی جلوہ گر دیر و حرم تھا
دل دے کے اُنھین جان بھی دی اللہ ری ہمت　پھر بھی تو وہ بولے کہ ترا حوصلہ کم تھا
پامال جلال آمد ہا کوے بتان مین　وہ دل کہ جو پروردۂ صد ناز و نعم تھا

کنیزون نے کہا ملکۂ عالم نہ گھبرائیے جانے کی صورت تو نکل آئی کلام کی بھی صورت نکل آئیگی گل اندام نے کہا انکو اپنے حسن و جمال کا غرہ ہے مگر انکو بھی چمن چھوڑ کر آئی ہون گلچہرہ کنیز آئے تو اُس سے یہ احوال معلوم ہوکہ میرے بعد بھی میرا ذکر کیا یا نہین شاید کچھ پیغام لائے یہ ذکر تھا کہ گلچہرہ آئی اور اُسنے عرض کی آپکے آنے کے بعد جو مین نے شہریار کو ملول و حزین دیکھا چھیڑ کر پوچھا کہ کیون حضور کیسا مزاج ہے تو ٹھنڈی سانس بھر کر فرمایا کہ بہت دل بیقرار ہے تجھسے کیا کہین کوئی تسکین دینے والا پوچھتا تو اُس سے حال مفصل بیان کرتے تو سنکر بدنام کریگی مین نے بعجز کہا کہ شہریار مین درانداز نہین ہون جو رازکی بات ارشاد فرمائیے اسکو دل مین رکھون لاکھ کوئی پوچھے نہ بیان کرون جب مین نے اس طرح تسکین دی تو فرمایا کہ اگر محل مین جانا تو گل اندام کا مزاج پوچھنا اور کہنا بادشاہ نے خیر و عافیت پوچھی ہے اور کہنا کہ پھر بھی اگر مہلت ہو تو آنا ورنے زیبا ہمکو دکھانا یہ پیغام سنکر گل اندام شاد ہوگئی کہا کیون

صاجو میں کیا کہتی تھی ہرچند کہ انکا حسن جاذب کشش اور سزاوار فریب ہے مگر مجھپر بھی انکی توجہ ہوئی میں خود حاضر ہونگی یہ کہکے کچھ شربت مقوی دماغ تیار کراکے انکو لیکر گل اندام چلی کنیزیں جو رازدار تھیں انکو ساتھ لیا اور سب سے کہا کہ تم اسی مقام پر ٹھہرو میں تھوڑی دیر میں آتی ہوں یہ کہکے شربت ہمراہ لیے اس حیلہ سے آئی آکے سلام کیا بادشاہ نے اٹھکر ہاتھ تھام لیا اور کہا صاحب آؤ تشریف بیت رواق منظر چشم من آشیانۂ تست ہا کرم نما و فرود آکہ خانہ خانۂ تست ہا اور فرمایا کہ ای سرو باغ محبوبی وای غنچۂ حدیقۂ خوبی کیفیت اپنی یہ ہے

نظم

طلب کرتی ہے انکی ہر ادا دل — کہاں سے لاؤں اتنے یا خدا دل
وفا کرتے ہیں کس سے بیوفا دل — بہت پچتاؤگے لیکر مرا دل
جگہ دل میں کسی کے اپنی کرتا — وہ پہلو عمر بھر ڈھونڈھا کیا دل
جو پوچھا کیونکر آنکلے ادھر تم — وہ بولے کھینچ لایا آپکا دل
ملا مجھکو جو داغ عشق سمجھا — دیا اللہ نے یہ دوسرا دل
کسی کی آہ کا مطلق نہیں خوف — دکھاتے ہیں جو دل انکا بلا دل
نکل آئے تڑپ کر انکے آگے — نکالے کچھ تو اپنا حوصلہ دل
کرو پہلو تہی کی جائے کس سے — سوا تم دل سے ہو تم سے سوا دل
کسی سے ملکے بیگانہ واری — ادھر تو دیکھ او نا آشنا دل
جلال اب ہاتھ آئے یا نہ آئے — ٹھکانے سے تو گم ہو کر لگا دل

ای گل اندام تمہارے باپ نے مجھپر بڑا احسان کیا اگر انصاف کروں تو وہ میرا جان بخش ہے میں صحرا میں پڑا تھا مجھکو اٹھا لایا علاج کیا خود مسلمان ہوا انکو حکم دیا کہ خدمت میں حاضر ہو کون ایسی تدبیر کروں کہ انکا احسان میرے سر سے اترے یہ ذکر تھا کہ چند قزاق دوڑتے ہوے آئے انہوں نے پکار کر آواز دی ای شہریار غضب ہوا باہر آئیے بادشاہ جو باہر آئے دیکھا کہ چند قزاق زخمدار بیقرار روتے ہوے آتے ہیں بادشاہ نے پوچھا صاحبو خیر تو ہے قزاقوں نے عرض کی ای شہریار جب یہاں سے صفدر بارہ ہزار قزاق لیکر پہونچے درہ کوہ پر کمین گاہ میں بیٹھے انتظار کر رہے تھے کہ دیکھا سامنے سے گرد اڑی کئی سو چھکڑے نقد و جنس سے لدے ہوے سامنے نمایاں ہوے ہمارے افسر نے حکم دیا ان

ہمارا یہان مال کو جانے لوادر مال پر قبضہ کر و اس زور و شور سے ہم لوگ درہ کوہ سے نکل کر گرے کہ چند
کس اُدہر کے قتل ہوے اور باقی مال چھوڑ کر بھاگ گئے سلطان کج کلاہ کرپشت پہ شکار کھیلتا ہوا
آتا تھا اور یہ مال سب اُسی کا تھا یہ فراری سامنے اُسکے جا کر پہونچے ذکر کیا کہ صفدر کوہ نشین قزاق
نے آپکے ملازمون کو قتل کیا اور مال پر قبضہ کر رہا ہے یہ سنکر سلطان جھلایا کہا اس قزاق کو بڑا گھمنڈ ہو گیا
ہمارے جانا مال آکے لوٹا ہے کہکے گھوڑا پھیرا ساتھ والے سلطان کے ہمت کر ساتھ ہوے ہم لوگ مال
لا رہے تھے کہ سلطان کے نعرے کی آواز آئی تلوار کھینچ کر جو وہ بادشاہ گرا جسکے قریب پہونچا اُسکے
دو ٹکڑے کیے لڑتا بھڑتا قریب صفدر کے آیا اور للکارا کہ او نامرد میرے ساتھ پہ بے قاعدگی صفدر نے ہاتھ
مارا اُسنے تلوار چھین لی کمر میں ہاتھ ڈال کے اُٹھا لیا ساتھ والون نے اُسکے ایک ایک قزاق کو پکڑ لیا مع افسر
سات سو قزاق گرفتار ہوے باقی بھاگ گئے اب یقین ہے کہ سبکو لیجائے ہم چند کس ادہر آئے کہ چلکر حضور
سے اطلاع کرین۔ وہ بادشاہ قاہر و جابر ہے اپنے مقام پر پہونچتے ہی سبکو دار پر کھینچ دیگا ایک کو زندہ نہ چھوڑیگا
بادشاہ نے کہا جا۔ گھوڑا تیار کر و بارگاہ مین آکر سلاح جسم پر آراستہ کیے گل اندام نے پوچھا او شہریار
کہان تشریف لے چلے بادشاہ نے فرمایا تم شہر مین ابھی آتا ہون جس مقام پر جاتا ہون تمسے کہنے کا موقع
نہین ذرا اس تمہارے بادشاہ نے فرمایا کہ گل اندام سواے بہت خوب کہکے کچھ نہ کہہ سکی بادشاہ باہر نکلے پشت
مرکب پر سوار ہوے گل اندام نے کنیزون سے کہا اسے دریافت تو کرو کون آیا اور کیا خبر سنائی کہ
بادشاہ مسلح ہو کر گئے ہین کنیزون نے نکل کر پوچھا خیمون نے بیان کیا کہ آپکے والد قید ہو گئے اُنکی
رہائی کے لیے بادشاہ تشریف لیگئے گل اندام دختر قزاق تھی فنون سپاہ گری مین طاق حسن مین بھی
شہرۂ آفاق بہ تعجیل مردانے کپڑے پہنے ہتیار لگا کر نقاب چہرے پہ ڈالی سات سو کنیزون کو ساتھ لیکر
چلی یہان وہ وقت ہے کہ سلطان نے قزاقون کو ہتکڑیان بیڑیان پہنائین اُنہین چھکڑون پہ ڈال کے خود
دو چار سوار کو ڈال لیا چاہتا ہے لیکر چلے کہ صحراے گرد آتی ہی آواز آئی کہ با خبر ادبکا فرمان بے حیا او

تا بکاران پہ دغا نعرۂ بادشاہ

| | | |
|---|---|---|
| منم شاہ شاہان فریدون حشم | بہار گلستان کاؤس و جم | چو تیغ یلی برکشم از غلاف |
| تہ لرزل فتد در میانِ مصاف | اگر تیغ بر سنگ خارہ زنم | دگاو زمین تج دہن بر کنم |

صفدر نے دیکھا کہ بادشاہ مجاہد مثل شعلۂ جوالہ آکر فوج سلطان پر گرے سلطان نے آواز دی

اے اہالی فوج اس جوان کو گھیر کر مار لو چار طرف سے بادشاہ کو فوج نے گھیر اگر بادشاہ اُس مجمع مین شیرانہ لڑ رہا
ہین جسکو ہاتھ مارا اُسکے دو ٹکڑے کیے لیکن قریب سلطان نہین پہونچ سکتے سلطان بھی دور سے
دیکھ رہا ہے کہ اکیلے نے ہزارون کو مار کر ڈالدیا مین گرمی جنگ مین دوسری گرد اڑی صفدر نے
دیکھا کہ ایک نقابدار بادلہ پوش سات سو جوانون سے آکر پہونچا اور قریب فوج آکر کمان کاندھے سے اُتاری
ساتھ سو کمانین اُترین ساتھ ہی تیر چلے عقاب تیر پر کھول کر اُڑے سات سو طائران جان کو شکار کیا
خطا شعار سم کر گھوڑون سے گرے تیر چلنے لگے تیر کے وار کرکے نیزہ پکڑ کر وہ نقابدار گیا بادشاہ نے
ہو اتنی مہلت پائی لڑتے ہوئے اُس مقام پہ پہونچے جس مقام پر صفدر قید ہے وہان پہ آکے شمشیرزنی
کی نگہبانون کو مار کر ہٹایا قریب صفدر کے پہونچے ہتکڑیان کاٹین صفدر کو رہا کیا اسنے چھوٹتے ہی
ایک سوار کو مار کر گھوڑا قبضے مین کیا نعرہ کرکے چاپڑ اُڑنے لگا اپنے قزاقون کو رہا کیا ہے کہ پھر صحرا سے
گرد اُٹھی وہ قزاق کہ گرفتار ہونے سے صفدر کے بھاگ گئے تھے اور درہ ہاے کوہ مین چھپے تھے آقا کی
رہائی دیکھ کر دوڑے آکر شریک جنگ ہوے بادشاہ صفدر کو رہا کرکے لڑتے ہوے طرف سلطان
کے چلے سلطان نے دیکھا کہ نقابدار کی تیراندازی نے فوج کو پامال کر دیا لاشون سے میدان بھر دیا
لڑتا ہوا طرف نقابدار کے چلا نقابدار نے حیران ہو کر طرف بادشاہ کے دیکھا بادشاہ جہجاہ گھوڑا
بڑھا کر بڑھے نقابدار کو پشت پر لیا سلطان کو للکارا کہ او نامرد مردان عالم سے مقابلہ کر اِدھر
کہان جاتا ہے سلطان جری و بہادر ہے بادشاہ نے جو تُو کا تلوار کھینچے ہوے آیا بادشاہ سے تلوار
چلنے لگی کئی ہاتھ سلطان نے مارے بادشاہ نے خالی دیکر کلائی پہ ہاتھ ڈالدیا تلوار چھین لی کمر مین ہاتھ
ڈال کے سلطان کو اُٹھا لیا نقابدار نے چمک کر شمشیرزنی کی ایک طرف سے لڑتا ہوا صفدر آیا اُس
مقام پر خوب تلوار چلی بادشاہ نے سلطان سے سوال اسلام کیا سلطان یہ جرأت دیکھکر عاشق ہو چکا
تھا قدم پر جھکا بصدق دل مسلمان ہوا فوج کو منع کیا سب نے جنگ سے ہاتھ کھینچا گر صفدر نے مال پر
قبضہ کیا سلطان نے کہا اے صفدر مین خود تمہارے افسر کے ساتھ ہون مال بھی تمہارا جان بھی
تمہاری مگر تمنے اس شہریار کو کیونکر پایا صفدر نے بیان کیا میری تقدیر نے یاوری کی بخت نے
مددگاری کی یہ شہریار زخمی ہو کر میرے حوالی مین آئے مین نے اس گوہر بے بہا کو اس طرح پایا
سلطان نے بادشاہ سے پوچھا اے شہریار آپکو صفدر کے گرفتار ہونے کی خبر کیونکر ہوئی بادشاہ نے

فرمایا اے سلطان یہ ہمارا جان بخش ہے صفدر نے عرض کی ایسا نہ ارشاد فرمایئے مین غلامان راسخ الاعتقاد سے
ہون نقابدار کی یہ کیفیت ہوئی کہ جب بادشاہ نے سلطان کو زیر کیا نقابدار نے اپنے ساتھ والون سے
کہا اب پلٹ چلو شہریار نے جنگ کا خاتمہ کر دیا سلطان گرفتار ہوا واللہ باہو سے اب کون مقابلہ کریگا
اپنے ساتھ والون کو ساتھ لیکر گھوڑا اڑاتا ہوا نکل گیا بادشاہ نے صفدر سے پوچھا یہ نقابدار کون تھا
صفدر نے دست بستہ عرض کی کہ یہ کنیز سرکاری حیدر کی دختر تھی بادشاہ نے فرمایا اے صفدر گل اندام
نے بڑا کمال کیا صفدر نے عرض کی کبھی ایسا اتفاق نہین ہوا اگر آج انکو جوش جرأت تھا یہ تو مین بھی
واقف ہون کہ فنون سپاہ گری مین انکو دخل ہے مگر آج رستمانہ لڑی نہین معلوم کیا سبب تھا بادشاہ نے فرمایا
تمہاری گرفتاری کا حال سنکر آئی صفدر نے عرض کی غلام کا روز مرہ یہی کام ہے اکثر گرفتار بھی ہوا مگر کبھی
گل اندام نے یہ قصد نہین کیا بادشاہ نے فرمایا فنون سپاہ گری وقت پر کام آتا ہے صفدر بادشاہ اور
سلطان کو ساتھ لیے ہوے قلعہ مین آیا سامان دعوت مہیا کیا سلطان کی بڑی دھوم سے دعوت کی
مین گرمی صحبت مین بادشاہ بیٹھے ہین گانا سن رہے ہین کہ ایک کنیز نے آکر بادشاہ کے کان مین عرض کی
اے شہریار ملکۂ عالم نے باغ مین روشنی کرائی ہے اگر مناسب ہو تو آپ بھی تشریف لیچلیے بادشاہ مسکرا کر
اُٹھے صفدر نے عرض کی حضور کہان تشریف لیچلے بادشاہ نے فرمایا مجھے نیند آئی ہے صفدر
سے بید کر کے کنیز کے ساتھ چلے کنیز شہریار کو ساتھ لیے ہوے در باغ پر آئی گل اندام کو خبر
ہوئی برائے استقبال دوڑی بادشاہ نے دیکھا نیچہ بالی نزیب کمر سپر مدور پشت پر دو رایہ آہن
متن فولادزن موتیون کے ہار گلے مین یاقوت احمر کے زیب گلو وہ خوش رو خوش خوان ہان سے
دربان پر کھڑی ہے بادشاہ کے ہاتھ مین ہاتھ ڈالدیا کہا اے شہریار اصل کیفیت کنیز کی یہ ہے
نظم

سوز الفت مین اگر جلوہ گری پیدا ہو — خاک ہو جلے جو پروانہ کہی پیدا ہو
کیونکر آنسو کوئی اے نوحہ گری پیدا ہو — دل پسیجے تو کچھ آنکھون مین تری پیدا ہو
سرو آئین جو کبھی کھنچ کے ہون تنگ آئین — گریبان کرتی ہوئی بے اثری پیدا ہو
کام کر عشق مین اے غفلت دل قاصد کا — دے خبر یار کی وہ بیخبری پیدا ہو
دے اگر جام کو وہ ساقی مہوش گردش — صاف کیفیت دور قمری پیدا ہو
اڑ کے جانے کا خط شوق ہار دہ تو گر سے — بھیس بدلے ہوے قاصد کا پری پیدا ہو

وادیِ عشق میں کرتا ہے تقاضا کوئی
ہر قدم پہ سرِ شوریدہ سری پیدا ہو

زلفِ پیچان کے تصور میں جو کھینچوں آہیں
پیچ کھاتا ہوا دودِ جگری پیدا ہو

سلطنت دے جو مجھے عشق تو سر پہ میرے
عوضِ داغِ جنون چترِ زری پیدا ہو

جلوہ دکھلائے اگر شامِ جوانی اپنا
لیکے پیری بھی چراغِ سحری پیدا ہو

تم اگر باندھ لو جوڑے کو تو ہو خاطر جمع
کھول دو زلف تو آشفتہ سری پیدا ہو

ہم یہ سمجھیں کہ کسی نے ہیں قاصد بھیجا
پوچھنے کو جو خبر بے خبری پیدا ہو

آزما دیکھ محبت کے اثر کو بھی جلال
پھر نہ ہو حوصلہ وہ بے اثری پیدا ہو

بادشاہ نے مسکرا کر فرمایا ای ملکۂ عالم تم نے جنگ میں کار نمایاں کیا اگر تم آکر شریک نہوتیں تو لڑائی فتح نہوتی ملکہ نے عرض کی ای شہریار پروردگار آپکے اقبال کو ترقی دے جب کنیز نے دیکھا کہ باپ گرفتار ہوگیا اور حضور بھی جاتے ہیں میں سوچی کہ اب زندگی بیکار ہے اس جوش میں یہ کام بن پڑا الغرض بادشاہ کو لاکر مسند پہ بٹھایا تمام باغ میں روشنی ہے سب کنیزیں لباس فاخرہ پہنے ہوے حاضر ہیں ایک گائن سامنے بیٹھی ہوئی یہ غزل عاشقانہ گارہی ہے

**نظم**

ایسا ویران کسی کا دل ناشاد نہو
کہ جو آباد کرو تم بھی تو آباد نہو

ہم ہی کون کرے میری جو فریاد نہو
بات بھی کوئی نہ پوچھے جو تری یاد نہو

بیچھے بلبل شیدا کو لگاکر سو باغ
بوے گل نام ہے جسکا کوئی صیاد نہو

کہہ بلائیں شب غم بیچ کے کتنا ہے فلک
دیکھ تو اٹھ کے ابھی میں وہ پیدا نہو

بھولے بھٹکے کبھی آجاؤ ہمارے دل میں
ہم تمہارے ہیں جو تمہیں غیر کا گھر یاد نہو

دل دیا ہے کسی ظالم کو مگر ڈرتا ہوں
کہ وہ کمبخت بھی خوگر وہ بیداد نہو

کھینچنا دم ہمہ تن میں نہیں بہتر اسکا
ضبط جب آہ میں تاثیر خداداد نہو

تم سا ناشاد بھی مشتاق میں ہوگا نہ جلال
دیکھکر تیرا جنازہ بھی کوئی شاد نہو

بادشاہ تو شریک صحبت ہیں مگر صفدر نے ایک قزاق سے کہا جاکر دیکھو تو اگر شہریار سو نہ گئے ہوں تو میری طرف سے عرض کرنا کہ اگر خلاف نہو تو تشریف لاسیے وہ قزاق گیا اور پلٹ کر آیا عرض کی بادشاہ خوابگاہ میں نہیں ہیں صفدر تلوار کھینچ کر اٹھا طرف باغ گل اندام کے چلا سلطان کج کلاہ

نے کہا ای صفدر کہان جاتے ہو عرض کی مجھکو گمان ہے کہ شاید بادشاہ نے میرے ناموس مین رخنہ
اندازی کی ہے مین جاکر انکو سزا دونگا سلطان نے بہ فصاحت سمجھا کر کہا ای صفدر اگر ایسا ہو تو مقام فخر
ہے کہ صاحبقران کے پوتے سے تمہارا پیوند ہوا صاحبقران کے سمدھی کہلاؤ گے اگر مقابلہ منظور ہو تو پہلے
مجھسے مقابلہ کرو تم خوب جانتے ہو کہ مین تمکو زیر کر چکا ہون اور شہریار تمکو زیر کر چکے پھر تم اُنسے مقابلے
کا کیا حوصلہ کرتے ہو بہتر یہی ہے کہ تم جاکر سر انکے قدمون پر رکھو اور دختر کو خدمت بادشاہ مین حاضر کرو
اور شاہون مین فخر کرو کہ صاحبقران کا سمدھی ہون شاہان ایران و توران و فرنگستان وغیرہ تمہاری
تعظیم اور تکریم کرینگے اور مین نے سنا ہے کہ تم بیٹی کو خود حکم دے گئے تھے کہ خدمت شاہ مین حاضر ہو اگر
وہ حاضر ہوئی تو کیا خلاف ہوا اگر منظور ہے کہ فساد کرو تو پہلے مین موجود ہون اگر مجھپر غالب آؤ تو بادشاہ
سے ارادہ کرو ورنہ وہ تمکو زیر کر لینگے اس فساد سے کیا نفع ہوگا جو تمہاری بات ہے وہ بھی جاتی رہیگی
اس طرح سلطان نے صفدر کو سمجھایا صفدر کوہ نشین نے سر جھکا کر کہا اچھا جو بادشاہ تشریف
لاوین تو مین ترنج خوشبوئی سینے پر لگاؤنگا اور عرض کرونگا کہ کنیز خدمت مین حاضر ہے صفدر نے
دیکھا چند کنیزین ملکہ کی واسطے خبر کے صحبت مین حاضر ہین گلچہرہ نامے کنیز کو صفدر نے بلایا کہا جاکر شہریار
سے عرض کرو کہ صفدر چاہتا ہے حضور بارگاہ مین تشریف لاوین تو مین اظہار خدمت گزاری کرون گلچہرہ
نے جاکر بادشاہ سے عرض کی بادشاہ نے فرمایا ای گل اندام معلوم ہوتا ہے کہ ہمارا حال صفدر پر
کھل گیا گل اندام نے کہا آپ تشریف رکھیں مین یہین انکو بلواتی ہون گلچہرہ سے کہا بابا جان سے
جاکر میری جانب سے عرض کرو کہ حضور براے چند ساعت یہان تشریف لاوین کنیز کو کچھ عرض کرنا ہے
گلچہرہ نے جاکر صفدر سے کہا صفدر نے سلطان سے بیان کیا سلطان نے کہا مین بھی تمہارے
ساتھ چلونگا سلطان کج کلاہ و صفدر کوہ نشین باتین کرتے ہوے چلے جب قریب در باغ
پہونچے ملکہ کو خبر ہوئی کہ بابا جان تشریف لاتے ہین آنکر براے استقبال آئی آکے باپ کو
سلام کیا سلطان کے قدمون کو بوسہ دیا کہا ای والد نامدار ابھی تک شیشۂ ننگ و ناموس سالم ہے
مین نے فقط بادشاہ کو صحبت مین بلایا ہے جیسا آپ ارشاد فرمائین بجا لاؤن سلطان نے کہا ای شاہزادی
جو کچھ تو نے کیا یہی مناسب تھا مین صفدر کو لایا ہون کہ قدمون پہ بادشاہ کے گراؤن اور یہ خوشی
عرض کرین کہ یہ کنیز مین نے واسطے خدمت گزاری کے حاضر کی ہے امیدوار ہون کہ قبول ہو وہ بادشاہ

جلیل ہیں یقین ہے کہ قبول فرماینگے ملا ساتھ لیکر سلطان وصفدر کو اندر باغ کے آئی صفدر نے
دیکھا باغ نہایت لطف سے آراستہ ہے جا بجا جھاڑ اور کنول روشوں پر روشن ہیں قفس طائران
نغمہ سرا کے درختوں ہیں لٹکے ہوے ہیں عروسان چمن کا نکھار جوش پر باغ کی بہار طائر زمزمہ سرائی
کر رہے ہیں روشنی دیکھکر چہک اُٹھتے ہیں اپنی اپنی زبان میں پیدا کرنے والے کی تعریف کر رہے ہیں صفدر
وسلطان بہار باغ دیکھتے ہوے اُس مقام پر آئے جہان بادشاہ تشریف رکھتے تھے آکر بادشاہ کو
صفدر نے سلام کیا گل اندام پیچھے کھڑی کانپ رہی ہے مگر سلطان نے صفدر کو قدموں پر گرا دیا
کہا اے شہریار صفدر عرض کرتا ہے کہ آپنے مجھے سرفراز کیا میں نے اپنے بخت پر ناز کیا یہ کنیز خدمت گزاری کو
حاضر ہے یہ عرض کرکے سلطان نے ترنج خوشبوئی سینے پر بادشاہ کے لگایا عرض کی اس کنیز کو قبول کرتا
ہوگا گل اندام سے کہا لا گردان ہے گل اندام گر پڑی وہ جو خوف دل میں تھا وہ نکل گیا سلطان نے
گل اندام کا ہاتھ تھام کر پہلو میں بادشاہ کے بٹھایا بادشاہ نے حجاب سے سر جھکا لیا فرمایا اے صفدر
ہم تمہارے بہت ممنون ہوے گویا تمنے دوبارہ جان بخشی کی صفدر عذر کرنے لگا کہ اے شہریار میں
جو حکم دے گیا تھا کہ خدمت میں شہریار کی تو حاضر ہونا شکر کرتا ہون کہ یہ مقبول خاطر والا ہوئی بادشاہ
بہت محجوب ہوے ہمراہ سلطان وصفدر اُٹھکر بارگاہ میں تشریف لائے صفدر کو نذریں گذرنے لگیں
کہ یہ عروسی مبارک ہو بادشاہ نے فرمایا اے صفدر انشاء اللہ بعد فتح طلسم خیال سکندری ہم عقد کرینگے
اب کل ہمارا کوچ ہے نہیں معلوم ہمارے سرداروں پر کیا گذری صفدر وسلطان نے عرض کی
غلام ہمراہ رہینگے ہمراہ حضور کے چلیں گے بادشاہ نے لشکر تیار کیا سلطان کج کلاہ کو تخت پر
سوار کیا صفدر کوہ نشین کو سپاہ سالار قرار دیا لشکر گران ساتھ لیکر طرف قصر سکندری کے چلے
کوئی پانچ کوس منزل طے کی تھی کہ صحراے گرد اُڑی دیکھا بادشاہ نے کہ فیروزہ ہے عمرو گرد میں آتا ہوا
جست وخیز کرتا ہوا آیا قدمبوس بادشاہ کے ہوے وہ عرض کی ایرج ونور الدہر ولندھور وبا لک
وصاحبقران زمان با لشکر گران طرف قصر سکندری کے جاتے ہیں حضور بھی اُسی سمت چلیں
جہانگیر وقاسم ایرج کے ساتھ ہیں بدیع الزمان اپنے فرزند کے ہمراہ ہیں سب خبر ہے جو فیروزہ
نے مفصل سنائیں بادشاہ کو بھی جوش جرأت ہوا کہ ہم بھی قصر سکندری پر چلیں اسی مقام پر لڑائی
پڑیگی نوبت نقارے بجتے ہوے سلطان وصفدر ہمراہ ہیں روز آب تو جاے نوس طرف منزلیں

ملا کرتے ہوے جاتے ہین مگر بقراط ثانی کہ ہر شب کو داخل قصر عشرت ہوتا ہی بارہ ہزار شاہزادیان سبکو جلسہ جاتی ہین بقراط تمام شب عیش کیا کرتا ہی ایک شب کا ذکر ہی کہ بقراط حسب معمول عیش کر رہا ہی شہزادیان حسب معمول بجا رہی ہین غزلین عاشقانہ گا رہی ہین کہ ایک شوخ و شنگ سامنے بقراط کے اشعار عاشقانہ تعریف مین پروردگار کی گانے لگی نظم

ای ز ابر رحمت خرم گل بستان ما — گفتگوے حرف عشقت مطلع دیوان ما
سو بسوے ما نمائی گو ز شوق درد شد — تشنۂ خون محبت ظاہر و پنہان ما
العطش گویان بکشتی فنا ہر گوشۂ — صد ہزاران نوح غرق موج طوفان ما
گر قبول افتد ز او رہنمائی یک جو نیاز — چون سلیمان سر نہ پیچد دیو از فرمان ما
قطرۂ اشکے نیاید رو بروے دیگرے — خون دل چون شد گہر بر سر مژگان ما
در شکیبائی چو نی اید بہ آہ و نالہ ساز — نیست چون درمان پذیران درد بیدرمان ما
گر ز ظلمات ہوس بیرون نہم مخفی قدم — رہ نیابد خضر سوے چشمۂ حیوان ما

اکثر بقراط برہم ہوتا ہی کہ اس طرح کے اشعار نہ گاؤ مگر شاہزادیان سب طرح کے اشعار گا رہی ہین سب کی افسر میمونہ قمر طلعت کہ اسی قصر مین اسنے بھی پرورش پائی ہی مگر جب بقراط اسکو تخلیہ مین طلب کرتا ہی کچھ حیلہ کر کے ٹال دیتی ہی آج بقراط طرف میمونہ کے متوجہ ہوا کہا ای جان من قدرت کو عرصہ ہوا کہ تمھارے جمال پر فریفتہ ہون مگر تم تخلیہ مین نہین آتین آج ضرور ہمین سرفراز کرو تخلیہ مین آؤ میمونہ نے کہا یا خداوند آپ کو جاری فکر ہی ہین فکر قصر عشرت ہی کہ زمانہ بربادی قصر عشرت کا آتا ہی بقراط نے کہا اسکا خیال نکرو ہمارے ہی تاجدار و پہلوانان صف شکن و ساحران پرفن ہر وقت دربار مین حاضر رہتے ہین یہ لوگ جسوقت بلوہ کرینگے اور اپنے مقام سے اٹھین گے کتنا ہی لشکر دشمن بیکا ہتا مگر قصر سکندری پر قبضہ نکرسکین گے لوح کا پتہ آج تک طلسم کشا کو نہین ملا اور نملیگا اور عمر بھر کوشش کرے تو تا بہ لوح نہ پہونچے میمونہ نے کہا یا خداوند آپ کتب بین کیا لکھے بیٹھے ہین آج مین نے کتاب سوانحات کا مطالعہ کیا صاف صاف مضمون دیکھا کہ طلسم تمام ہوئی قدرت کو قصر سکندری سے بھاگنا ہوگا سب طرف سے مسلمان آتے ہین آج مین نے یہ خبر سنی کہ بادشاہ لشکر اسلام نے سلطان کج کلاہ کو نذر کر دیا اسکو ساتھ لیے ہوے آتے ہین یقین ہی کہ اب قصر سکندری پر پہونچین اور طلسم کشا فکر لوح مین ہی یقین ہی کہ تا بہ لوح پہونچ جائے

اور لوح انکو حاصل ہو جسوقت لوح مل گئی پھر کیا مجال ہو کہ قصر سکندری مین قدم آپکا قائم رہے ہم لوگ
کہان جائینگے اس زمانہ مین عیش و راحت کو ترک کیجے فکر مین مسلمانون کی مصروف ہو جیے بقراط نے کہا
اس تحریر کو عدم جانو قدرت نے جوش مین اپنے بندون کے ڈرانیکو یہی لکھدیا کہ طلسم فتح ہوجائیگا طلسم
پھر کون اختیار پاسکتا ہو کیسے کیسے حکماے زبردست طلسم مین ہین علمدار یان کر رہے ہین ہو سکتا ہو کہ اپنی
حکومتین چھوڑین اور کوشش نکرین وہ لوگ جب سر اُٹھائینگے مسلمانون کو دم بھر مین مٹا ئینگے میمونہ نے
کہا یا خداوند بڑے تعجب کی بات ہو کہ آپکی تحریر و تقریر کا اعتبار نہین کیون ایسا مضمون دل خراش
لکھا کہ جو باعث خرابی ہو وہ کتاب سب کے پاس ہو جو کچھ آپنے اُسمین لکھا ہو وہی ہو رہا ہو اب آپ
انکار فرماتے ہین سب بندون کے پاس وہ کتاب موجود ہو اور اُسی کے مطالعہ پر اعتبار ہو ہر ایک کا
یہی قول ہو کہ عمر طلسم تمام ہوئی آپ کو عیش سے فرصت نہین اب خبر منگائیے کہ کون کون سردار آتا ہو اور
ابھی ج ونور الدہر آپس مین چشمک کرتے ہین بلائیکی آپکے بندون کے سر پر نازل ہوتی ہو ہم مین کی
ایک شاہزادی زعفران پوش جادو نکل گئی اگر مجکو حکم ہو تو مین جاکر آمد لشکر مسلمانان دیکھون کل
مین نے سنا ہو کہ بادشاہ لشکر اسلام بڑے کروفر سے آتے ہین سلطان کج کلاہ انکے ہمراہ ہو شاہزادہ
نور الدہر بن بدیع الزمان پر جاکر زعفران پوش عاشق ہوئی انہین کے ساتھ ہو جب وقت تلاش
لوح آئیگا زعفران پوش ضرور کد و کوشش کریگی اُسکی کوشش خالی نجائیگی سالہا سال قصر عشرت مین
رہی کون سا راز ایسا ہو کہ جس سے وہ آگاہ نہین ہوئی اُسکا نور الدہر پر عاشق ہونا خالی از خدشہ نہین ہو
دیکھیے انجام کار کیا ہو بقراط نے کہا تم لوگ نگھبراؤ جسدن تدارک کرونگا زمین ہلا دونگا ای میمونہ نگھبراؤ
تمہارے جانے کے نام سے دل گھبراتا ہو میمونہ خاموش ہو رہی مگر دیر تک بقراط سے باتین کین
کہ بقراط کو بھی تردد ہوا ہر چند کہتا ہو شاہزادیو کا او بگاڑ کر کوئی شاہزادی جواب نہین دیتی بقراط رنجیدہ
ہو کر بارگاہ مین آیا ہرکارون سے کہا جاکر خبر لاؤ صورت جادو وہیبت جادو دونون ہرکارے
خبر کو روانہ ہوے بقراط دن بھر بارگاہ مین رہا شام کو قصر عشرت مین آیا شاہزادیون سے عیش
کرنے لگا کہ آسمان پر چمک ہوئی صورت و ہیبت آکر حاضر ہوے بعد دعا کے عرض کی یا خداوند ہم جو گئے
راہ مین لشکر بادشاہ لشکر اسلام لاتا جدار یہی موجود ہو سپاہ سالار لشکر صفدر کوہ نشین ہو
جنگ دیدہ کار آزمودہ اس انتظام سے لشکر لاتا ہو کہ غلام خائف ہوے اور آگے تر بڑے منظور ہوا

کہ جاکر خداوند سے عرض کرین خداوند کوئی تدبیر کر کے لشکر بادشاہ کو روکین یہ سنکر میمونہ اپنے مقام سے اٹھی کہا یا خداوند آپنے ہمارا کہنا نہ مانا ہماری عرض کو خلاف جانا دیکھیے آمد لشکر شروع ہوگئی اب یہ کنیز جاتی ہی کہ بادشاہ کے روکنے کی تدبیر کرے یہ کہکے ہرکارون سے پوچھا کس صحرا مین لشکر بادشاہ کا ہی سب پتہ نشان بتاؤ ہرکارون نے عرض کی صحراے رستخیز مین لشکر بادشاہ کا فروکش ہی وہ صحرا بہت پسند آیا حقیقت مین صحراے پربہار ہی آٹھ دن کے مقام کو ارشاد فرمایا ہی میمونہ نے سب دریافت کر کے کہا یا خداوند جاکر بادشاہ کو لاتی ہون اگر بادشاہ قید ہوگئے سب کے جی چھوٹ جاوینگے پھر طرف قصر سکندری کے نہ آوینگے بقراط نے کہا اے جان جہان تمہارے جانے سے دل جلتا ہی مین نے خبر سنی ہی کہ بادشاہ لشکر اسلام بہت حسین وجمیل ہین ایسا نہ ہو جاکر اسیر طرہ گیسو و ذبیح خنجر ابرو ہو دختر صفدر کیسی جری و بہادر اُسکے دام مین گرفتار ہوئی آخر صفدر نے منسوب کی مگر بادشاہ نے وعدہ کیا ہی کہ بعد فتح طلسم عقد کرونگا۔ وقت رخصت کیا بے قرار تھی دمبدم یہ اشعار عاشقانہ پڑھتی تھی

نظم

کیا تھا کہ جو لی سینۂ سوزان کی خبر آج — آنسو نہین معلوم نکل آے کدھر آج
دیکھین تو نہین دیکھتے کیونکر وہ ادھر آج — کس پردے مین چھپتی ہی نگاہون کی نظر آج
اُٹھتی ہی قیامت ترے کشتون کے سرہانے — اللہ ری غفلت کہ نہین کل کی خبر آج
سر کاٹ کے قاتل کو دیے دیتے ہین اپنا — اے دل ہوئی جاتی ہی رہ عشق کی سر آج
کیا ضبط کے احسان ہین اے روز جدائی — خود ڈھونڈھ رہا ہی مرے نالون کا اثر آج
شرمندہ کیا نالۂ شبگیر نے آخر — پھر میری طرف دیکھ کے ہنستی ہی سحر آج
جو گھر مین سناکرتے تھے بیٹھے ہوے نالے — دل تھامے کھڑے ہین وہ سر راہگذر آج
اے شوق مین سچ تو یہ ہی تو نے کمی کی — لے اُڑتے قفس کو بھی تو ٹوٹے ہوے پر آج
لینے لگی تسنیم خرابات مین لہرین — رندون نے نچوڑا تھا کہین دامن تر آج
کہتا ہون جو مین ہجر مین طوفان نہ اٹھا — کرتی ہی اشارہ مژۂ دیدۂ تر آج
کیا پھوٹ کے روئے ہین سب پاؤن کے چھالے — پوچھی تھی ذرا چھیڑ کے تکلیف سفر آج
اللہ ری تڑپ مرغ گرفتار قفس کی — اُڑتی ہوئی سُن لی ہی رہائی کی خبر آج
فردا سے قیامت اسے ہم دیکھینگے کیونکر — لاتی ہی جلال آنکھ نہ جب تاب نظر آج

مراد اُنکی یہ تھی کہ اُنکا بدار بنکر ہمراہ لشکر رہون بادشاہ نے بمشکل سمجھا کے اُسکو چھوڑا میمونہ بولی کہ یا ملعونہ
مین بارہ برس سے آپکے قصر مین ہون اور سب شاہزادیون کی افسر کہلاتی ہون یہ آرام مجھکو کہان
خنجۂ آرزو دیکھو کر کھلیگا ایک نگاہ قہر لشکر پر ڈال کے چلی آؤنگی سب ٹکرا ٹکرا کر مرینگے اپنی جان دینگے
ناچار ہوکر مٹ جائینگے بقراط نے کہا اچھا جاؤ مگر بادشاہ سے کلام نہ کرنا میمونہ نے کہا کلام کیسا مین
دور سے نگاہ سحر ڈالکر چلی آؤنگی لشکر کو اُنکے تباہ کر دونگی یہ عیش مجھکو کہان ممکن ہوگا قدرت ناچ نچاتے
ہین بقراط نے کہا اے میمونہ کیا کہون جو دل کی حالت ہے قلب کی کچھ عجب کیفیت ہے ہاے غضب
یہ ہوا کہ اتنا زمانہ تجھکو قصر عشرت مین رہتے گذرا مگر ایکدن صحبت تخلیہ مجھکو نصیب نہوئی خیر تم جاؤ مین
تمھارا خیال رکھونگا یہ کہکر باہر آیا ایک ساحرہ سے خفیہ کہا اے اسرار رازدار تم علحدہ سے ساتھ جاؤ اگر
اسکی طبیعت کا کچھ بگاڑ دیکھنا فوراً میرے پاس سے آنا مین وہ سزا دونگا کہ عمر بھر یاد کرے راتون کو فریاد
کرے قید مین ڈالدونگا قصر عشرت مین نہ آنے پائیگی میمونہ بقراط ثانی سے رخصت ہوئی عقب مین
بقراط نے شاہزادی اسرار رازدار کو خوب سمجھا کر روانہ کیا کہا اے اسرار خبردار کوئی [illegible]
مفصل خبر لانا بعد جانے میمونہ کے اسرار بھی چلی یہان بادشاہ جمجاہ صحراے رستخیز مین ذوس
مین کئی دن سے لشکر اسی مقام پر فروکش ہے کنارے پر لشکر کے بیٹھے تیر و کمان ہاتھ مین [illegible]
جھنڈی سے نکلتا ہی اُسپر تیر مارے دیتے ہین فیروزہ جا کر اُس [illegible] ذبح کرکے اُٹھالاتا ہے سلطان کج کلاہ
وصفدر کوہ نشین خدمت مین حاضر ہین تیراندازی کی تعریفین کر رہے ہین بادشاہ اُنکی تعریف پر بہت
خوش ہوتے ہین فیروزہ سے فرماتے ہین کوئی آہو گھیر کر لاؤ تو تیراندازی کا لطف ملے غرضکہ فیروزہ
جست کرتا ہوا طرف صحرا کے چلا منظور یہ ہے کہ آہو کو لگا کر سامنے بادشاہ کے لاؤن اُسوقت میمونہ فرط
غصہ مین بھری ہوئی برباد ی قصر عشرت کے خیال مین یہان پہ آکے اُتری چاہا سحر کرون پھر خیال مین
آیا کہ ذرا دیکھ تو لون سامنے کون کون ہے ایک نخل کے نیچے بیٹھکر نگاہ جو اُٹھائی تو نگاہ بادشاہ اسلام پر
پڑی دیکھا ایک تاجدار جلیل اپنے ساتھ والون کا کفیل تاج کج سر پر شمشیر زیب کمر کنٹھے یاقوت کے
زیب گلو خوش رو خوش خو حسینہ چوڑا خوبصورتی کی تیاری بیٹھا ہے دیکھتے ہی میمونہ کانپ گئی پسینہ آیا
کہنا بقراط ثانی کا آنکھون کے نیچے پھر رہا ہے ہرچند سنبھالتی ہے دل نہین سنبھلتا ہر مرتبہ دلکو
روکتی ہے مگر دل نالان کہتا ہے نظم

تصور ہے جب تیرا کیا پیش نظر پایا — تجھے دیکھا جدھر دیکھا تجھے پایا جدھر پایا

گمان ہے نہ اس دیدہ دنیائی کا اثر پایا — یہان اٹھا وہان چمکا ادھر آیا اُدھر پایا

پتا اُسنے دیا تیرا لا جو عشق مین خود گم — خبر تیری ہوا اُسی سے پائی جسکو بیخبر پایا

دل بیتاب کے پہلوے یاتے ہی گیا جب کچھ — [illegible] سینے مین آہین نہ آنکھون مین اثر پایا

اُچھالا سات کو یون اضطراب دلنے سوتے مین — کہ بستر پر [illegible] کے نیچے نہ تکیہ زیر سر پایا

سمجھتا ہمکو تمکو کیون نہ یکسان عشق مذہب مین — [illegible] پایا تھا نازک دل تمہین نازک کمر پایا

کسی کو اپنی مین خود رفتگی کا حال لکھتا تھا — پتا خط کا نہ کچھ اب تک سراغ نامہ بر پایا

نہ ملنے کا دو شاکی ہوا گر ہے عجب کیا ہے — کہ اُسنے آپ سے باہر ہمی ہمکو [illegible] پایا

ہماری آنکھ اور تاک اشک حسرت [illegible] مین — پھرا دیکھا کیے اکثر [illegible] نہ پائی وہ گھر پایا

کیا گم ہے دلکو جستجو مین داغ حسرت کی — [illegible] کو پاکے کھو بیٹھے کسی کو ڈھونڈھ کر پایا

نہ دبالا کیا کچھ انکو ایسا [illegible] سے — [illegible] پامال نہ پایا جہان دل تھا جگر پایا

بہت سے اشک رنگین [illegible] ہی آنکھ سے — [illegible] بے رنگ ہی دیکھا نہ کچھ رنگ [illegible] پایا

ہر طرح دل کو سنبھالتی ہے دل نہین سنبھلتا کہتی ہے کیونکر [illegible] کرون ہائے اس ظالم سے کیونکر بات کرون
اس فکر مین ہے کہ اسرار رازدار آکر پہونچی ایک گوشے مین کھڑی ہو کر دیکھنے لگی دیکھا جمال باکمال بادشاہ
میمونہ دیکھ رہی ہے آنکھون مین آنسو بھرے ہوے اسرار کے خیال مین آیا کہ میمونہ کا رنگ بگڑا بہتر
یہ ہے کہ اُٹھا لیچلون بڑھی تھی کہ کمر مین بچہ دون کہ فیروزہ بن عمرو چست و چالاک عیار بے باک آہو کو
لگائے ہوے [illegible] پر آہو ٹھہر جاتا ہے گنگنا کر اس طرح تان مارتا ہے کہ آہو سنکر مبہوت ہو جاتا ہے
جدھر فیروزہ چاہتا ہے [illegible] لیجاتا ہے سامنے لاکر بادشاہ کے آہو کو پہونچایا اسرار کی نگاہ جو جمال
فیروزہ بن عمرو پر پڑی اور گانے کی آواز جو کان مین پہونچی بیتاب ہو گئی اپنے اختیار مین نہ رہی کہتی ہے
یہ کیا کم بخت گاتا ہے حقیقت مین دل لبھاتا ہے آہو دشتی جانور اسکو لا کر لایا مالک کے سامنے پہونچایا کہ چالاک
نے زنبیل بجا کر بادشاہ کو اشارہ کیا بادشاہ تیر و کمان لیے بیٹھے تھے تاک کے تیر مارا کہ آہو گرا میمونہ پکار
اُٹھی قربان اس تیر اندازی کے ماشاء اللہ کیا نشانہ لگایا ہے [illegible] نے درد آمیز سے میمونہ نے کہا
کہ بادشاہ نے سر اُٹھا دیا دیکھا ایک نازنین غنچہ دہن سیم تن سرو چمن غنچۂ نوخاستہ معشوق آراستہ خوش سرو

خوش نو خال ہندو چشم جادو ابرو ہلال عارض بدر آسمان کمال غزال چشم حسین و جمیل اپنے عاشقوں کی کفیل بادشاہ بے اختیار پکار اُٹھے بیت زلف معنبر بر مہ رویت تیرہ شب است و وادی موسیٰ پاجاسہ صبرم در کف خفت دامن یوسف دست زلیخا دیگر کیا تن نازک ہے جان کو بھی حسد جس تن پہ ہو ؛ کیا بدن کا رنگ ہے تہ جسکی پیراہن پہ ہو ؛ عجب نازنین حور مثال کو دیکھا آفتاب آسمان حیات گوری رنگت نظم

بال زلفون کے پیچ کھائے ہوئے / پائیچے ہاتھ مین اُٹھائے ہوئے

سرو شرمندہ اُسکی قامت سے / تھی خرامان بڑی نزاکت سے

زلف ہے اُسکی یا کہ دام بلا / مرغ دل جو پھنسا نہین چھوٹا

دیکھکر وہ جبین کہان تاب / منھ چھپاتا تھا شرم سے مہتاب

یون نمایان تھے ابرو خمدار / دست قاتل مین جیسے ہو تلوار

آنکھ سے شرم چشم نرگس کو / تھی مژہ تیر قلب مومن کو

پاس آنکھون کے بینی پہ ضیا / یون نمایان ہو جیسے شمع کی لو

تھے عجب رنگ و بو کے وہ رخسار / جان گل جس پہ ہو فدا سو بار

لب پہ مستی تھی یا کہ وصل کی رات / یا نمایان تھا چشمۂ ظلمات

دانت تھے یا عدن کے گوہر تھے / چرخ خوبی کے یا وہ اختر تھے

تھا فصاحت کا گرچہ بحر دہان / ماہی بحر حسن تھی وہ زبان

واقعی تھا وہی یہ چاہ ذقن / جس مین یوسف نے کھینچے رنج و محن

صاف اُس ماہ کی نہ گردن تھی / طور سینا پہ شمع روشن تھی

حسن کی کیسی خوشنمائی تھی / [illegible]

آئینہ تھا حلب کا وہ سینہ / نہ کدورت نہ جس مین تھا کینہ

تھا شکم رشک مخمل و سنجاب / ناف تھی بحر حسن کا گرداب

اب جو لازم ہے کمر کا حال / نہ بیان کر کہ ہے یہ بات محال

چیز جو آنکھ سے نہ آئے نظر / وصف اُسکا کرے بشر کیونکر

حسن پانون کا کس طرح ہو رقم / دل پہ چلتا ہے اپنے خنجر غم

| | |
|---|---|
| پھرے کتا ہو بار بار قلم | پانون ہون رکن عرش حسن رقم |
| نام گل برگ پھول سی صورت | گل سا اندام خسرو سا قامت |
| کہ بری سے جون ہی دوچار ہوا | تیر الفت جگر کے پار ہوا |
| دلکو ہاتھون سے اپنے تھام لیا | اڑدکمڑا کر علی کا نام لیا |

اُدھر میمونہ پر کوہ الم گرا ادھر بادشاہ تھرتھر کانپے غش کھاکر گرے میمونہ نے اپنے کو سنبھالا نہ سنبھل سکی اڑدکمڑا کر گری بیہوش ہوگئی ایذا. بان رگڑنے لگی اسرار رازدار کا یا تو کچھ اور ارادہ تھا یا دام زلف فیروزہ مین پھنسی بر نگاہ غور فیروزہ کو دیکھ رہی ہے میمونہ کو جو بیہوش پایا دل تو لطف عشق سے آگاہ ہو چکا تھا جھپٹ کے بیٹھ گئی سر اُٹھا کے زانو پر رکھ لیا اشک حسرت بہانے لگی میمونہ نے آنکھین کھولین اسرار کو دیکھکر گھبرا گئی یہان سلطان اور صفدر نے جو بادشاہ کو بیہوش پایا گودمین اُٹھا کر بارگاہ مین لائے مگر فیروزہ حیران ہے کہ یکایک یہ کیا معرکہ ہوا اسرو پہاڑ کی طرف اُٹھایا اسرار سے آنکھ چار ہوئی برچھی مژگان کی اسکے بھی دل کے پار ہوئی عیار چست و چالاک بے باک جست و خیز کرتا ہوا طرف پہاڑ کے چلا اسرار کو غش لگی سو بھی ہاتھ سے اشارہ کیا فیروزہ اڑدکمڑا کے گرا پھر جھاڑ پونچھ کے اُٹھا گھاٹیون کو طے کرتا ہوا چلا بمشکل اپنے کو پہاڑ پر پہونچایا کئی مرتبہ اسرار نے ٹھوکر کھا کے گرایا آخر فیروزہ قریب آکر ہاتھ باندھنے لگا کہتا ہے اے سرو خرامان گلزار خوبی و اے غنچہ نودمیدہ حدیقۂ محبوبی اپنا تو یہ حال ہے کہ ربط و ضبط محال ہے نظم

| | |
|---|---|
| باقی ہے شوق قاتل شمشیر زن ہنوز | اُبکا رہے ہین زخم لعاب دہن ہنوز |
| منظور دل ہے عزت جلوہ پردگی ہین | کرتے ہین پاک کچھ لحد مین کفن ہنوز |
| ہوتی نہین ہے کم مری [illegible] وحشتی | جاتا نہین ہے سر سے خیال وطن ہنوز |
| قاتل دریغ کر نہ لعاب زبان تیغ | کھولے ہوئے ہین زخم ہمارے دہن ہنوز |
| تجھ بیوفا کی یاد رخ و زلف مین ہوئی | مصروف تازگی ہین عذاب کہن ہنوز |
| ہر غنچہ منتظر ہے ترے شوق دید مین | پابند آرزو ہے بہار چمن ہنوز |
| جلوے دکھا رہے ہین مرے داغہائے دل | اے اشک جل رہی ہے ہوائے چمن ہنوز |
| اے جان اضطراب کر رات ہے ابھی | باقی ہے بزم صحبت شمع و لگن ہنوز |

| | |
|---|---|
| حب دنیا ببر ز خاطر من | دور کن از من این عذاب الیم |
| سینہ ام کن صفا چو آئینہ | از غبار تعصب و کینہ |

اب جیسے ہی تینون جلادون نے قصد کیا کہ خنجر مارین ایک نخل سے تین پھول ٹوٹ کر تینون
جلادون کے سر پر گرے کہ جلاد مثل ہیمۂ خشک جلنے لگے آہن جادو نے کہا کہ ارے یہ
کیا ہوا کہ یکایک طمطراق پر بجلی گری جسم سے اسکے دھوان نکلنے لگا چلا کر کہا کہ ای
ملکہ عالم غلام بے آگ جل رہا ہی آہن جادو نے پانی برسایا مگر پانی نے کچھ تاثیر نہ کی
آگ بڑھتی جاتی ہی تھوڑے عرصے مین طمطراق جل کر خاک ہو گیا آہن جادو نے
سر اُٹھا کر دیکھا کہ ملکہ شعلۂ جوالہ آسمان سے سحر کر رہی ہین آہن جادو نے گولہ مارا
شعلۂ جوالہ نے وہ گولہ کاٹا اور پکار کر آواز دی کہ اے آہن کیون تیری شامت آئی ہی
اسی مین خیر ہی کہ اپنی جان بچا ورنہ آفت بر[illegible] چاہتی ہی کہ ان عیارون کو قتل کرون
کیا مجال ہی دیکھو کس طرح تیرے دربار مین پہنچے مگر آہن کب مانتی ہی سر کھول کر ایک
دوہتڑ مارا کہ شعلۂ جوالہ زمین پر آئی گرتے گرتے اپنے کو سنبھالا کہا تو نہ مانوگی مجھسے تو
آنکھ ملاؤ آہن نے آنکھ ملائی جیسے ہی آنکھ سے آنکھ ملی شعلۂ جوالہ کی نگاہ سے ایک
شعلہ بڑھکا وہ شعلہ آہن پر گرا آہن جادو کے منہ پر آبلہ پڑ گیا اُف کر کے رہگئی بال
کے نوچ کر پھینکے بہت سے ماران سیاہ پھن کھولے ہوئے طرف شعلۂ جوالہ کے چلے شعلۂ جوالہ
نے دستک دیکر آواز دی کہ ای طاؤس مارخوار اس آفت کو دفع کر کہ پہلو سے ایک طاؤس
پیدا ہوا سب سانپون کو نگل گیا آہن جادو نے آواز دی کہ ای شیر دشت شعلۂ جوالہ
کو لینا بیرون باغ سے شیر کی آواز آئی دیکھا کہ ایک شیر کلان منہ کھولے ہوئے آتا ہی ملکہ
شعلۂ جوالہ نے آواز دی کہ ای ہزبر شیر خوار اس شیر صحرائی کو لینا دوسرا شیر اُس سے
بڑا پیدا ہوا شیرون مین پنجہ چلنے لگا بوٹے گوشت کے کٹ کٹ کر گر رہے ہین شعلۂ جوالہ نے
اُسی ہنگامے مین ایک کارد جھولی سے نکالی ماتھے کا خون اُسپر ڈالا آواز دی کہ ای خونخوار
آہن کو لینا وہ چھری چمکتی ہوئی چلی آہن جادو نے چاہا کہ بھاگ جاؤن اے برج نوجوان
کی جانب بہ نگاہ یاس دیکھ کر آواز دی کہ ای جوان تیری محبت لیکر دنیا سے جاتی ہون تیرے

واسطے قتل ہوتی ہون مین نے کیا کیا کوشش کی مگر تونے کہنا نہ مانا افسوس صد ہزار افسوس نظم

جب وہ مسجد مین ادا کرتے ہین — سب نماز اپنی قضا کرتے ہین
جنکی رفتار کے پامال ہین ہم + — وہی آنکھون مین پھرا کرتے ہین
تیرے گھر مین جو نہین جاتے قدم — کیا مرے تلوے جلا کرتے ہین
دھیان آتا ہی کفن کا مجکو + — کپڑے جب قطع کیا کرتے ہین
نیک و بد کیا ہون ہمیشہ باہم — پھول کانٹون سے جدا کرتے ہین
ہوگئے کیا ترے تلوے گلگون — سنگ پا کا نہ حنا کرتے ہین
نہین ہوتے ہین فراموش صنم — خاک ہم یاد خدا کرتے ہین
گو نہین پوچھتے ہرگز وہ مزاج — ہم تو کہتے ہین دعا کرتے ہین
موسم گل مین بشر ہین معذور — گل تلک چاک قبا کرتے ہین
شاد ہین باغ فنا مین وہ گل — اپنی ہستی پہ ہنسا کرتے ہین
چمن دہر مین محبوبون سے — کیا ہی عشاق وفا کرتے ہین
دل کو پہلو مین چھپایا تو کیا — کب ترے تیر خطا کرتے ہین
گو خزان آتی ہے پھولونکے ساتھ — پر عنادل کے اڑا کرتے ہین
آج وہ تیغ نگہ سے ناسخ — کشور دل کو کشا کرتے ہین

شعلۂ جوالہ نے آواز دی کہ اپنے کو اس چھری سے تو بچا آہن جادو نے بہت تدبیرین کین مگر کارد آکر سینے پر پڑی پشت کو توڑکر پار گذری مرتے ہی آہن جادو کے اندھیرا ہوگیا صدائین مختلف آنے لگین بعد تھوڑی دیر کے آواز ہیبتناک آئی کشتی مرا نام من آہن جادو بود آہن جادو کو مار کر شعلۂ جوالہ نے شبرنگ و شاپور کو رہا کیا ایرج کی قید کاٹی بارہ دری مین سلاح تھے ایرج نوجوان نے جسم پر لگائے شعلۂ جوالہ نے عرض کی کہ لشکر مین نور الدہر کے تشریف لے چلیے ایرج نوجوان نے کہا کہ مین نہ جاؤنگا کشتی گیر زادے کے لشکر مین میرا کیا کام ہے شعلۂ جوالہ نے سرجھکا کر کہا کہ جب آپکو لشکر ممکن ہوگا تب چلا جائیے گا ایرج نے کہا کہ لشکر میرے دم قدم کے ساتھ ہی تم جاؤ ہم

چلے جائینگے ہر چند کہ شعلۂ جوالہ نے سمجھایا مگر آتشخود شعلہ مزاج نے نہ گوارا کیا آخر
شعلۂ جوالہ و شبرنگ بن عمرو طرف لشکر نور الدہر کے چلے مگر ایرج نوجوان نے
شاپور شیر دل سے کہا کہ او نالائق تونے ایسی عیاری نہ کی کہ مین رہا ہوتا بیکار کو اس
عورت کا احسان ہوا اب وہ جاکر کشتی گیرزادے سے بیان کریگی کہ مین نے ایرج نوجوان
کو رہا کیا مگر میری جو مراد تھی کہ مین طلسم مین جاؤن اور بخشی مین فرق نہ آئے وہ ہوا بہ عنایت
پروردگار موجود ہون نہین معلوم یاقوت جنی پر کیا گذری اگر یاقوت جنی مل جاتا تو
کچھ مطلب نکلتا کہ وہ علم نجوم مین بھی دخل رکھتا ہی وہ سمجھاتا تھا کہ آپ طلسم کشا نہین ہین
آپ دست اندازی نہ کرین شاپور سے باتین کرتے ہوے باغ سے نکلے تھوڑی دور
چلے تھے کہ صحراے گرد اڑی دیکھا کہ ایک تاجدار پشت پر اسکے بارہ چودہ ہزار جوان
جنگی نیزے سب کے ہاتھ مین شکار کھیل رہا تھا ایرج و شاپور آکر ایک نخل کے سایہ مین
ٹھہرے افغان تاجدار کی نگاہ جو ایرج نوجوان پر پڑی دیکھا کہ ایک جوان حسین و
جمیل آفتاب جمال خورشید مثال ایک شاطر سے کچھ باتین کرتا ہوا آتا ہی اپنے عیار
سے کہا کہ جاکر دریافت تو کر کہ یہ جوان کون ہی عیار قریب آیا جاہ و جلال دیکھ کر سلام کیا
عرض کی کہ ہمارا بادشاہ افغان تاجدار اس حوالی کا بادشاہ ہی آپ کا نام پوچھتا ہی
ایرج نوجوان غصے مین کھڑے تھے اصلی نام بتا دیا عیار نے جاکر افغان تاجدار
سے بیان کیا کہ ایرج نوجوان نبیرۂ صاحبقران کسی وجہ سے یہان آکر ٹھہرے ہین
افغان نے رفقا سے کہا کہ کیون یارو تمھاری کیا صلاح ہی اس جوان کو گرفتار کرلین
ہر چند کہ یہ طلسم کشا نہین مگر مثل طلسم کشا ہی جرأت کی اسکے شہرے ہین جب یہ دونون ایسی
طلسم کشا اور یہ ایک مقام پر ہو جاتے ہین تو آفتین برپا کرتے ہین رفقا نے کہا کہ ای بادشا
ہر چند کہ یہ تنہا ہی مگر کل لشکر کو جواب دیگا عیار نے کہا کہ ای شہریار ان سب کی راے
خلاف ہی چودہ پندرہ ہزار جوان آپ کے ساتھ ہین جب بلوہ کرین گے تو گھبرا جائیگا مین
وعدہ کرتا ہون کہ گھڑی دن مین گرفتار کرونگا افغان تاجدار نے فوج کو اشارہ کیا
ایرج نے قبضے پر ہاتھ ڈالا خواہش بھی ہی کہ فوج میرے ساتھ ہو اپنے نام کا نعرہ کیا

## نعرۂ ایرج نوجوان بن قاسم عالیشان

| | |
|---|---|
| ملک ایرج آن آفتاب منیر | کہ صاحبقرانیم و آفاق گیر |
| چو تیغ بلی برکشم از غلاف | تزلزل فتد درمیان مصاف |
| اگر تیغ بر سنگ خارہ زنم | زگاو زمین بیخ و بن برکنم |
| کنم نور مین ہنر بر جہان | نہال گلستان صاحبقران |

نعرہ کرکے اول ایرج نے ایک سوار کو مارا مرکب اُسکا لیکر سوار ہوے جنگ رستمانہ کرنے لگے افسرون کو تاک تاک کر مارا افغان تاجدار شمشیر زنی ایرج نوجوان کی دیکھکر گھبرا گیا عیار سے کہا کہ تو کہتا تھا مین گرفتار کرلونگا دیکھ وہ شیرانہ ونہنگانہ لڑرہا ہی چالیس افسران نامی قتل ہو چکے عیار اسکا نہنگ تیز رو چالیس پیک بچون کو لیکر چلا ایک رسالہ دار سے اشارہ کیا کہ ذرا تم تو کو نخلستان مین یہ آئے تو مین گرفتار کرون رسالہ دار نے ٹوکا یہ شیر بیشۂ صاحبقرانی بھلا کب رکتے ہین ٹوکتے ہی جا پڑے وہ رسالہ دار سامنے سے بھاگا ساتھ والون سے کہتا ہو کہ اس عیار نے میری جان لینے کا قصد کیا ہی یہ شیر گرسنہ ہی اسکو کون روکے ایرج نوجوان جب نخلستان مین آئے تو نہنگ تیز رو نے بڑھکر حلقہ ہاے کمند مارے ایرج نوجوان کمندون مین پھنس کر گرے سوار و پیدل ٹوٹ پڑے از دحام بلوے کے ایرج نوجوان کو سب نے گرفتار کرلیا شاپور شیر دل صورت بدل کے مخفی ہوگیا اسی فوج کے ساتھ ہولیا اب افغان تاجدار نے بارگاہ استاد کرائی تخت پر بیٹھا تو حکم دیا کہ ایرج نوجوان کو لاؤ داروغۂ جیلخانہ ایرج کو لے کر آیا ایرج نے ہرچند کہ مسلسل و مطوق ہین مگر مثل اہل اسلام کے صاحب سلامت کی کا قبل کرنے لگے افغان نے کہا کہ میری اطاعت کرو ایرج نے جواب دیا کہ مین نامردون کی اطاعت نہین کرتا یہان تو یہ کلام ہو رہا ہی پردۂ بارگاہ اٹھا ہوا ہی کہ صحرا سے گرد اڑی افغان نے دیکھا کہ ایک نقابدار گلگون پوش شکار کھیلتا ہوا آتا ہی لشکر جو اترا ہوا دیکھا دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ افغان تاجدار کا لشکر ہی بلا تکلف لشکر مین آیا تلوار ٹیکتا ہوا بارگاہ مین [illegible] نے تعظیم اٹھا کہا کہ ای نقابدار بہادر آئیے نقابدار

آکر پہلوے تخت مین جو ڈنگل بچھا تھا اُسپر بیٹھا دیکھا کہ ایک جوان گلرخسار آفتاب آسمان
خوبی ماہ فلک محبوبی مسلسل و مطوق زنجیرین ہلا رہا ہی پوچھا کہ ای افغان یہ کون شخص ہی
افغان نے کہا کہ ایرج نوجوان نبیرۂ صاحبقران کہین سے آتے تھے مین نے اِنکو
گرفتار کیا نقابدار نے ٹھنڈی سانس بھر کر کہا کہ ای افغان یہ کیا کہتا ہی یہ لوگ ایسے
جری و بہادر ہین کہ انپر کوئی ہاتھ نہین ڈال سکتا اصل حال یہ ہی نظم

ہر حال مین ہی اپنے مرا یار دلفریب
گفتار دلفریب ہی رفتار دلفریب

مژگان کی طرح گر دہرن دیکھین اگر طبیب
اتنی تو ہی وہ نرگس بیمار دلفریب

مژگان چشم یار کی تعریف کیا کرون
جانکاہ جان خراش دل آزار دلفریب

انداز حسن یار ہین اک اک سے خوشنما
رکھتا ہی ہر شگوفہ یہ گلزار دلفریب

مشتاق زخم کے رہے ای ترک کشتنی
ابرو سے تیری ہی تری تلوار دلفریب

دیوانے گر درہتے ہین گھر مین ہین یار کے
چشم پری سے روزن دیوار دلفریب

دنیا مین آکے جی نہین جانے کو چاہتا
دلکش ہر اک دکان ہی بازار دلفریب

سودا اے عشق کے لیے ہی خوش جمال شرط
یہ جنس چاہتی ہی خریدار دلفریب

دیوان حسن مین سے ہی اک بیت انتخاب
کیونکر نہ ہو وہ ابروِ خمدار دلفریب

اُس گل نے گوش دل سے سُنا ایکدن حبیب
آتش یہ کیسے ہین ترے اشعار دلفریب

ای افغان تاجدار انکا زیر کرنا بہت دشوار ہی افغان نے جھلا کر کہا کہ اس جوان
سے پوچھ لیجے عیار کو اشارہ کیا کہ اس جوان کو بٹھا دے کہ کہے جکو افغان نے زیر کیا ہی
مین رہا کر دونگا اگر خلاف کہا تو قتل کرونگا عیار نے آکر بٹھایا بعد اسکے نقابدار نے پوچھا
کہ ای برادر تم کیونکر انکے قبضے مین آئے افغان کہتا ہی مین نے زیر کیا ایرج نوجوان
نے کہا کہ یہ جو کہتے ہین سچ ہی ہوگا نقابدار نے کہا کہ آپ کو قسم ہی سر صاحبقران کی سچ سچ
فرمائیے ایرج نے کہا کہ یہ مکار ہی عیار سے گرفتار کرایا مین پندرہ ہزار جوان سے اکیلا
لڑا آخر عیار نے کمندون مین گرفتار کیا اب مقابلہ کرے تو حال کھلے افغان نے کہا کہ ای
جوان خلاف کہتا ہی مین نے تجکو نہین زیر کیا یہ کہکر کہا کہ او زنجیردار اسکو سزا نہین دیتا

زنجیر دار نے زنجیر کھینچی جھٹکا جو مارا بغلون سے خون بہنے لگا اور سونٹا اُٹھایا بس ایرج نے ہتھکڑی ماردی کہ سر زنجیر دار کا پھٹ گیا ایرج نے ہتہ مارا کہ ہتھکڑی ٹوٹی نعرہ کیا نظم

| | |
|---|---|
| شعلۂ شمشیر سان شمع جگر سوز من | گرمی بازار عشق از تف خون منست |
| بر سر دار فنا خانۂ غوغاے من | باک ندارم ز دار چوب ستون منست |
| خانۂ تاریک و تنگ بستہ زنجیر عشق | بشکنم این بند را وقت جنون منست |

قید کو مثل تار عنکبوت توڑ کے پھینک دیا ایک پہلوان کو مار کر تلوار لی اور اُسی کا گھوڑا لیا اور سوار ہوے نقابدار گلگون پوش دیکھ رہا ہی کہ افغان اپنے مقام سے اُٹھا ایرج نے جو دیکھا کہ افغان اُٹھا للکارا کہ او نامرد اب مجھے زیر کر تو حال کُھلے یہ کہکر ہٹو ہٹو کرتے ہوے ایرج نوجوان قریب افغان کے پہونچے ایک شخص نے نیزہ مارا شاہزادہ ایرج نوجوان کا نشانہ ہوا شاہزادے نے پلٹ کر اُس نیزہ دار کو قتل کیا مگر مُنہ جو ایرج کا پھرا افغان نے پشت پر سے ہاتھ تلوار کا مارا کہ سر ایرج نوجوان کا زخمی ہوا مگر نقابدار نے جو ایرج کو زخمی دیکھا اپنے مقام سے اُٹھا منظور رہوا کہ شرکت کرون ایرج نے جو چاہا کہ افغان سے بدلہ لون بیچ مین اور پہلوان آگئے افغان بچ کر الگ ہوا دور سے لینا لینا کر رہا ہی قریب ایرج نہین آتا ایرج نوجوان نے کئی پہلوانونکو مارا افغان اپنے کو بچا رہا ہی قریب ایرج نہین آتا مگر سر سے ایرج نوجوان کے اسقدر خون بہا کہ غش آنے لگا آخر مجبور ہو کر دونون ہاتھ گردن مین گھوڑے کی حمائل کیے تلوار کو نیام انتقام مین کیا فرمایا کہ اے مرکب تجھسے اگر ہوسکے تو مجکو نے نکل گھوڑا دولتیان مارتا ہوا ایرج کو مجمع سے لے نکلا نقابدار نے جب دیکھا کہ ایرج نوجوان کو گھوڑا نکال لے گیا ناچار ہو کر طرف اپنے باغ کے چلا مگر ملول و حزین واندوہگین ساتھ والون سے کہتا ہوا کہ صاحبو تم نے افغان کا حال دیکھا ایسے جری و بہادر کا زیر کرنا کیا آسان ہی آپ سب صاحبون نے دیکھا کہ قید کس طرح توڑ ڈالی اور کیسے کیسے افسرون کو مارا افغان نے کر سے زخمی کیا بڑے افسوس کی بات ہی مجکو یہ امر نہایت خلاف گذرا حُسن و جمال کو اُسکے دیکھکر آفتاب شرماتا ہی ایسے شخص نگاہ سے نہین گذرے بموجب قول شاعر نظم

کس حسن چو یار ماندارد ۔ زلفے چو نگار ماندارد
آئینۂ ما ز عیب پاک است ۔ دست آئینہ دار ماندارد
پژمردہ گلشن ز خاک رویہ ۔ ابرے کہ بہار ماندارد
بے نور بود گر آفتاب ست ۔ چشمے کہ غبار ماندارد
با نور دو چشم آفتابہم ۔ خورشید عیار ماندارد
قاصد کہ بنامہ میکند فخر ۔ مکتوب دیار ماندارد
رنگ از اثر حنا نگیرد ۔ دستے کہ نگار ماندارد
تا آب کنیم زہرہ شیر ۔ این جیشہ شکار ماندارد
چون غنچۂ گل شگفتہ باشد ۔ ہر دل کہ غبار ماندارد
در کشور حسن اعتبارے ۔ جز نقش و نگار ماندارد
در باغ بہشت عندلیبے ۔ صوتے چو ہزار ماندارد
با این ہمہ زور رستم ہند ۔ دستے چو چنار ماندارد
خاموش ز گفتگوے مخفی ۔ طالع سر وکار ماندارد

ایسی باتین کرتا ہوا نقابدار صحرا مین آیا اسی صحرا مین اسکا باغ ہے باغ مین آکر کوٹھے پر بیٹھا حیران حیران طرف صحرا کے دیکھ رہا ہے دیکھا کہ مرکب ایرج نوجوان کو لیے ہوے کنارے ایک جھیل کے پہونچا پانی پی کے جو بدن کو جنبش دی پشت مرکب سے ایرج گرے گھوڑا تو چرا مین مصروف ہوا نقابدار بیقرار ہو گیا اپنے مقام سے اٹھا کہا کہ ما جو یہ کشش محبت اصلی کی تاثیر ہے کہ گھوڑے نے کہان لاکے گرایا ایسے بہادر کا علاج کرنا ضرور ہے چارپائی ساتھ لیکر نقابدار قریب ایرج نوجوان آیا بیقراری مین سرھانے بیٹھ گیا سر اٹھا کے زانو پر رکھا آنکھون سے اشک حسرت بہانے لگا مگر ایرج کو ہوش نہ آیا آخر کنیزون سے اشارہ کیا کہ اس جوان کو اٹھا کر لیچلو ایک کنیز سے کہا کہ جراح کو بلا کر لا جب نقابدار نے سر اٹھایا کنیزین لپٹ گئین چارپائی پر ڈال لیا دس بارہ کنیزون نے ملکر چارپائی اٹھائی نقابدار نے بھی پائے پلنگ کے ہاتھ رکھ لیا لیکر طرف اپنے باغ کے چلا لاکر بارہ دری مین

پہونچایا کہ جراح آیا نقابدار نے جراح کو اشرفیان دین کہا کہ اگر اسکو صحت دیگا تو ہم
تجکو خوش کرین گے جراح نے زخم مین ٹانکے لگائے پٹی چڑھا کر چلا گیا نقابدار کے ہاتھ مین
رومال ہو مگس رانی کر رہا ہی ایرج کو آرام جو پہونچا آنکہ کھولکر دیکھا کہ ایک نقابدار بالین
پر بیٹھا ہی مگس رانی کر رہا ہی ایرج نے ارادہ کیا کہ اُٹھون نقابدار نے ہاتھ سے منع کیا کہ
ایسا نہو ٹانکے ٹوٹ جائین مگر ایرج نوجوان اُٹھ بیٹھے کہا کہ ای نقابدار بہادر تمنے
بڑا احسان کیا بارگاہ مین افغان کی بہی تمہین موجود تھے نقابدار نے چپکے سے کہا کہ
باتین نہ کیجیے ایسا نہو زخم کو صدمہ پہونچے جراح نے بڑی ترکیب سے زخم مین ٹانکے
لگائے ہین زخم بہت بے ڈھب تھا مگر جراح نے بڑی جانبازی کی ایرج نے کہا کہ آپ
ہمارے جان بخش ہین کہ اس حال مین اُٹھا لائے زخم دوزی کرائی مین ممنون احسان ہون
نقابدار نے کہا کہ آپ خاندان عالی سے ہین آپ پر کوئی کیا احسان کرسکتا ہی آپکے
جد عالی تبار کی فیض شمشیر سے صدہا ملک باسلام آباد ہوے بت پرستی چھوٹی آپ پر کون
احسان کرسکتا ہی ایرج نوجوان ان باتون سے بہت محظوظ ہوے سمجھے کہ یہ نقابدار ہمارے
حسب ونسب سے بخوبی واقف ہی جب تو ایسی باتین کرتا ہی ایرج نوجوان نے ہاتھ باندھکر
کہا کہ ای نقابدار بہادر اگر احسان کیا ہی تو صورت زیبا بھی دکھا دیجیے نقاب چہرے سے
اُٹھائیے نقابدار نے کہا کہ کیا جلدی ہی آپ صحت پا لیجیے تو مین نقاب چہرے سے اُٹھاؤنگا
اتفاق سے مین نے آپ کو یہان پایا اب مین آپ کا ساتھ دونگا مگر ایک آفت مین
مبتلا ہون وہ بھی حال آپ سے عرض کرونگا مگر ایرج نے ہاتھ بڑھایا کہ پردۂ نقاب
اُلٹ دون نقابدار نے منع کیا ایرج رُک گئے لیکن باتون سے ثابت ہوتا ہی کہ یہ عورت
ہی دن اُسی مقام پر تمام ہوا شب کو نقابدار نے شاہزادے کو لاکر محفل مین بٹھایا اسباب
عیش ونشاط مہیا ہوا نقابدار نے جب ایرج نوجوان کو جام دیا تو ایرج نے کہا کہ ای
نقابدار نہین معلوم تمہارا مذہب کیا ہی نقابدار نے کہا کہ الحمد للہ مین مسلمان ہون
یہ کہکر کلمہ پڑھا ایرج نوجوان نے وہ جام نوش فرمایا ایک گائن نے سامنے آکے
یہ اشعار عاشقانہ بتا بتا کر گانا شروع کیے نظم

عیسی سے درد دل کی اصلاح گر نہ کرتا ذکر درون خانہ بیرون در نہ کرتا

دربان یار مجھپر شفقت اگر نہ کرتا دیوار پھاند جاتا مین درگذر نہ کرتا

زرگر نگین سے ہرگز پیوند زر نہ کرتا اسم مبارک اُسکا جو نامور نہ کرتا

تلوار کو اگر تو زیب کمر نہ کرتا قاتل ادہر کی دنیا کوئی اُدہر نہ کرتا

حُسن اُسکو پیش خدمت اپنا اگر نہ کرتا خط عاشقون کے دل کو زیر و زبر نہ کرتا

او آفتاب محشر آنکھون سے گر گیا تو منہ پھیرتا جدہر سے پھر منہ اُدہر نہ کرتا

صندل کو مول لیکر کسکی بلا رگڑتی مین درد سر کی خاطر یہ درد سر نہ کرتا

بلبل کے حال پر جو روتا نہ ابر باران وہ روز بھی نہ ہر اک گل ہنس کر بسر نہ کرتا

جادو کہن کا اسپر چلتا جو ہی چلیگا گرد اپنے یہ حصار ہالہ قمر نہ کرتا

بلبل کا عشق حُسن گل سے نہین خوش آتا تقلید آدمی کی یہ جانور نہ کرتا

عالم دکھا کے اپنا وہ پنجۂ حنائی میرے حواس خمسہ کو منتشر نہ کرتا

وہ تیر آہ اپنے سینے مین ضعف سے ہے جو خانۂ کمان سے باہر گذر نہ کرتا

مرد فقیر ایذا دیتے نہین کسی کو مین ذکر ارّہ زیر شاخ شجر نہ کرتا

آنکھین دکھائین تونے دیوانے ہوگئے ہم یہ وہ فسون نہ تھا جو اپنا اثر نہ کرتا

لکھتا جو نامۂ شوق اُس سیمبر کو آتش تحریر اُسکو خامہ بے آب زر نہ کرتا

ہنگامۂ عیش و نشاط گرم ہی کہ ایک کنیز دوڑی ہوئی آئی عرض کی کہ حضور پہلوان دوران تشریف لائے ہین یہ سُنتے ہی نقابدار نے گھبرا کر پردۂ نقاب چہرے سے اُلٹا نقاب جونہی تو معلوم ہوا کہ ابر ہٹا آفتاب نکل آیا ایرج کو صورت زیبا دیکھ کر سکتہ ہو گیا ملکہ نے کہا کہ اے شہریار میری یہ کیفیت ہی کہ مین بادشاہ چین و ماچین کی بیٹی ہون بہرام جو آپ کے دادا کا سردار ہی مین اُسکی بہن ہون واسطے شکار کے نکلی تھی ایک صحرا مین آکر ایک آہو کو تیر مارا وہ ہرن زمین پر گرا اُس ہرن کے گرتے ہی فوراً ایک پنجہ چمک کر آسمان سے گرا مجھکو اُٹھا لیا اسی باغ کے قریب زمین پر اُتارا مین حیران چہار جانب دیکھ رہی تھی کہ اس طرف سے ہین ایک پہلوان ہی نہایت پُرزور کہ اُسکو اخفائے پنجہ کش کہتے ہین اُسنے آکر مجھکو گھیرا

اس باغ مین لایا طالب وصل ہوا مین نے خنجر کمر سے کھینچا اپنے کو ہلاک کرنے کا ارادہ کیا
آخر اُسنے مجبور ہو کر مجھکو اس باغ مین رکھا کنیزین براے خدمت مقرر کین اب چندے سے
یہ حکم دیا ہی کہ سیر و شکار کو جایا کرو روز شب کو آتا ہی منت و خوشامد کرتا ہی لیکن مین نے
اب تک نہین قبول کیا خنجر ہر وقت اپنے پاس رکھتی ہون کہ اگر ہاتھ لگائے تو اپنے کو ہلاک
کردون آپ براے چند ساعت ہٹ جائیے کہ مین باتین کر کے اُسکو ٹال دون یہ بھی حال
معلوم ہوا کہ یہ مقام طلسم ہی جب تک طلسم نہ ٹوٹیگا اس سرحد سے نہ نکل سکونگی اب جو خبر پائی
کہ طلسم کشا اس طلسم مین تشریف لائے ہین اسی خواہش مین نکلی تھی کہ آپ کو پایا یہ پہلوان
بڑا مغرور ہی آپ کو دیکھ کر فساد کریگا ایرج نے کہا کہ ای شہنشاہ خوبی و ای سرو رو ان
باغ محبوبی تمہارا ہمپر بڑا حق ہی اُس ملعون کو آنے دو مین اُسکو سزا دونگا ملکہ نے ہر چند
ہاتھ اپنے باندھے بہت منت کی مگر ایرج نے نہ مانا کہا کہ ای ملکۂ عالم اگر بہت کہوگی تو مین
خود جاکر اُس سے مقابلہ کرونگا جس طرح بیٹھی ہو بیٹھی رہو خبردار جنبش نہ کرنا انشاء اللہ اُسکو
سزا دیکر تمکو سرحد طلسم سے نکالین گے ایرج نے پوچھا کہ تمہارا نام نامی کیا ہی ملکہ نے کہا کہ
اس کنیز کو ماہ رخسار چینی کہتے ہین کنیز کو دیر جو ہوئی اخفاے پنجہ کش گھبڑا کے سمت کو دا
بلا تکلف باغ مین چلا آیا کہ محلدار دوڑی ہوئی آئی کہا حضور ہر چند روکا مگر وہ مغرور نہ رکا
اب روشون کو طی کرتا ہوا آتا ہی اور کنیزون سے پوچھ رہا ہی کہ آج کیا باعث ہوا کہ ملکۂ عالم
براے استقبال نہین آئین ہم لوگون نے کچھ جواب نہین دیا ایرج نوجوان قبضے پر ہاتھ رکھے
بیٹھے ہوے ہین کہ سامنے سے اخفاے پنجہ کش آیا نہایت قوی تن و قوی تن چوڑا تیغہ ہاتھ مین
بائین ہاتھ مین سپر دوسرے جو ملکہ کو بے نقاب اور ایرج کو قریب بیٹھے دیکھا پکار کر آواز دی
کہ او گیسو بریدہ و ننگ خاندان ہمسے یہ انکار اور یہ شخص کون ہی جو پہلو مین بیٹھا ہی ایرج
کی جانب مخاطب ہو کر کہا کہ او جوان تو کون ہی تجکو کچھ خوف نہ آیا بلا تکلف ہمارے باغ مین
چلا آیا یہ ماہ دولت کی معشوقہ ہی اس گستاخی کے عوض تیرے ٹکڑے اُڑا دونگا یہ کہہ کے تلوار
کھینچ کر دوڑا ملکہ تو خوف سے کانپنے لگین مگر ایرج نوجوان جس طرح بیٹھے ہین اُسی طرح بیٹھے رہے
اور جواب مین کہا کہ جا دور ہو کیون غرور کرتا ہی اخفاے بڑھ کر ہاتھ تلوار کا مارا ایرج نے

تھپکی دی کہ تلوار اُسکی پٹ پڑی کلائی پکڑلی جھٹکا مار کر اخفاے پنجہ کش منھہ کے بھل
سامنے آیا ایرج نے کھڑے ہوکر گریبان مین ہاتھہ ڈال دیا وہ بھی لپٹ پڑا ملکہ بیقرار ہوگئین
بلک بلک کر دعائین مانگنے لگین کہ اے کریم و رحیم اس ظالم کے ہاتھہ سے اس شیر کو بچا نا نظم

| | |
|---|---|
| بہر چار سو ہست حق جلوہ گر | بہر دید و مخفی بشکل نظر |
| از او یافت نور خلایق ظہور | بلندی و پستی و زیر و زبر |
| گہے باد و خاک و گہے نور و نار | گہے گرم و سرد و گہے خشک و تر |
| گہے جاہل و خالی از عقل و ہوش | گہے صاحب علم و فضل و ہنر |
| گہے مست و گہ صوفی با صفا | گہے ہوشیار و گہے بے خبر |
| گہے قطرہ و ابر و بحر پر آب | گہے کان یاقوت و لعل و گہر |
| گہے شمع بزم زمین و زمان | گہے بر فلک نور شمس و قمر |
| گہے شاہ گردن کش و سرفراز | گہے در اطاعت نگون کردہ سر |
| گہے حاکم مسند عز و ناز + | گہے بستہ از بہر خدمت کمر |
| گہے بادشاہ بلند اقتدار | گہے بندۂ زار و خدمتگزار |

پہر پہر کا ل کشتی ہوئی ایرج نوجوان نے ننگ کر دیا اپنی زندگی سے بیزار ہوا چاہتا ہے
کہ نہیو نون تو بھاگ جاؤن مگر شیر کے پنجے سے نکلنا دشوار ہو ایک مقام پر ایرج نوجوان
ریل کرے دوڑے چالیس قدم تک ریل کر لائے وہان پر لاکر ہتہ مارا دونون گھٹنے اُسکے
آشنا بزمین ہوے ایرج نوجوان نے کمر زنجیر مین ہاتھہ ڈالا نعرہ اللہ اکبر جگر سے کھینچ کر
زور کیا پہلے زور مین تا بہ زانو دوسرے زور مین تا بہ سینہ تیسرے زور مین سر سے
بلند کرکے چرخ دیا چاہا کہ زمین پر مارون کہ اخفاے پنجہ کش نے آواز دی کہ اب
حضور نے غلام کو سر سے بلند کیا ہے زمین ذلت پر نہ پھینکیے بڑی خوشی کی بات ہے
کہ مین ملکہ سے الگ رہا آپ کے جد عالی تبار کے سردار کی یہ ہمشیرہ ہین آپ ہی کا ان پر
حق ہے غلام خدمتگزاری سے باہر نہ ہوگا ایرج نے یہ سُنکر اخفا کو زمین پر رکھہ دیا
اخفاے پنجہ کش دوڑکر ایرج کے قدمون پر گرا گرد پھرنے لگا وجد کے عالم مین تھا

کہاکہ مین عاشق جمال بے مثال ہون امیدوار ہون کہ ہمراہ رکاب رہون خدمتگزاری
سے عذر نہ کرون ایرج نے کلمہ پڑھایا اخفاے پنجہ کش کلمہ پڑھکر بصدق مسلمان ہوا
ملکہ کو مادر مہربان کہا عرض کی کہ حضور قلعے مین تشریف لے چلین اہل قلعہ بھی مسلمان ہون
ایرج نوجوان اخفا کے ساتھ ہوے ملکہ کو محافے مین سوار کیا باہر جو ایرج آئے
دس بارہ ہزار جوان جو ساتھ تھے اسکو بھی اخفا نے مسلمان کیا کہاکہ صاحبو مین ان کا
تابعدار ہون پروردگار نے مجکو وہ آقا مرحمت کیا کہ جنکے نام کی تمام دنیا مین شہرت ہے
ہزارہا ملک باسلام آباد ہوے دین اسلام نے انکے داداجان کے نام سے رونق
پائی ہے نوبت ونقارے بجواتا ہوا ایرج کو قلعۂ زرنگار مین لایا ایرج نے بیٹھتے ہی کہا
کہ ای بہادر کوئی تدبیر ایسی ہو سکتی ہے کہ لوح طلسمی دست یاب ہو اخفا نے کہاکہ ای
شہریار غلام گوشۂ طلسم مین بستا ہے لوح کا حال مجھے کیا معلوم ہے مگر فکر کرونگا یہ ذکر تھاکہ ایک
خدمتگار نے آکر عرض کی در دولت پر ایک جوان حاضر ہے امیدوار باریابی ہے ایرج
نے حکم دیا کہ آنے دو دیکھا کہ یاقوت جنی آکر حاضر ہوا کہاکہ ای شہریار غلام نے منع کیا تھا
کہ گنبد گیتی نما مین نہ جائیے مگر حضور نے نہ مانا آخر یہ انجام ہے کہ حضور نے بڑی بڑی
تکلیفین اٹھائین ایرج نے کہاکہ ای یاقوت جنی جو کچھ ہوا سو ہوا مگر اس بات کا
بڑا قلق ہے کہ وقت پر آکر شعلۂ جوالہ نے مدد کی شبرنگ نے آکر عیاری کی پہچانا گیا
طمطراق جادو وآہن جادو نے ارادہ کیا تھاکہ ہمکو قتل کرین اُس وقت شعلۂ جوالہ مدد
کو آئی اُسنے آکر سب کو رہا کیا یہ ذکر تھاکہ شاپور شیر دل بھی آکر پہونچا شاپور شیر دل
نے صلاح دی کہ اب کوچ کیجے بڑی بات یہ ہے کہ آپ طلسم مین آگئے اب البتہ پہنچنی کا مرحلہ ہے
ای یاقوت جنی سکندر ثانی بادشاہ سابق طلسم جو قید ہے اُسکی رہائی کی تدبیر کیجے اگر
آپ نے سکندر ثانی کو رہا کیا تو کلید فتح طلسم آپ کے ہاتھ مین ہے ایرج نوجوان نے
اخفاے پنجہ کش سے حکم دیا کہ ساٹھ ہزار کا لشکر تیار ہو اُسی وقت لشکر تیار ہوا اخفا
کو سپہ سالار لشکر قرار دیا یاقوت جنی منتظم لشکر ہوا شاپور شیر دل بھی ہمراہ ہے
ایرج نوجوان لشکر کو لیکر قلعۂ زرنگار سے نکلے یاقوت جنی نے ایک منزل پر آکے

ستنکر شہریار کہا کہ ای شہریار آج قرعہ پھینکتا ہون کہ آپ سکندر ثانی کو رہا کرین گے یا
نہین یہ کہکے تختۂ عقل پر قرعۂ تفکر کو پھینکا بعد عرصۂ دراز سر اُٹھایا عرض کی کہ ای شہریار
رہائی سکندر ثانی کی تو ہاتھ پر طلسم کشا کے موقوف ہی مگر البتہ جمشید زرین ترکش کہ
بھائی ہی سکندر ثانی کا اگر حضور کد کرین تو کیا عجب ہی کہ اُسکی رہائی آپ کے ہاتھ سے ہو
ایرج نوجوان نے حکم دیا کہ ای یاقوت طرف قیدخانۂ جمشید کے چلو یہ کہکر ایرج
نے طرف قیدخانۂ جمشید کے کوچ کیا مگر نورالدہر بن بدیع الزمان دربار مین بیٹھے
تھے کہ شعلۂ جوالہ وشبرنگ آکر پہونچے تمام کیفیت رہائی ایرج نوجوان بیان کی یہ سنکر
نورالدہر نے کہا کہ اول مین تدبیر رہائی ملکہ کرون بعد اُسکے برای رہائی سکندر ثانی
جاؤن دن بھر تامل کیا شب کو آرام فرمایا عالم خواب مین دیکھا کہ ایک باغ ہی بست بلند
و مرتفع عمارتین عمدہ اُس مین ملکہ کو دیکھا کہ ایک بارہ دری ہی اُسمین کھڑی رو رہی ہین
اور یہ اشعار عبرت آثار زبان پر جاری ہین نظم

| | |
|---|---|
| آنکھون مین نہ تیر نظر تھا کہ نہین تھا | کیون جی مرے سینے مین جگر تھا کہ نہین تھا |
| دو روز بھی جیتا نہ گیا آپ سے گھر مین + | کیون جذب محبت مین اثر تھا کہ نہین تھا |
| دو بوسے تو دیتے جو نہ ہو سکتے تھے دس پانچ | آخر تمھین کچھ مد نظر تھا کہ نہین تھا |
| اس درجہ ستم عاشق بیچارہ پر ای جان | کچھ بھی تمھین اللہ کا ڈر تھا کہ نہین تھا |
| کیون دیکھ لیا کہ ہوئی اب تو تسلی | بیمار ترا شمع سحر تھا کہ نہین تھا + |
| تو دیکھ چکے اب تو تشفی ہوئی کیسے | پیچھے نہ جگر تیر دو سر تھا کہ نہین تھا |
| بھولے رہے کیون غفلت ہستی پہ نسیم آپ | آخر کبھی در پیش سفر تھا کہ نہین تھا |

جب نورالدہر سامنے پہونچے تو ملکہ نے فرمایا کہ ای شہریار مین دیو کی قید مین ہون یہ کہا
کہ جتنین نورالدہر نے چاہا کہ ہاتھ تھام لون کہ ایک آندھی سیاہ اُٹھی دیکھا کہ دیو بلند بالا
تیغ آہن کاندھے پر رکھے ہوے اُسمین کچھ اژدہے کچھ ہاتھی چھدے ہوے آکر پہونچا
نورالدہر کو للکارا کہ او شخص تو کون ہی کہ میری معشوقہ سے باتین کرتا ہی نورالدہر بڑھے
کہ اسکی گردن توڑ ڈالون دیو سامنے سے بھاگا نورالدہر اور آگے بڑھے ٹھوکر کھا کر گر سے

آنکھ کھل گئی ایک آہ کی شیرنگ دوڑا ہوا آیا عرض کی کہ ای شہریار خیر تو ہی نور الدہر
نے سب حال بیان کیا شعلۂ جوالہ نے بھی آکر حال سنا کہا کہ حضور اب جلد چلین جو باغ
کہ آپ نے خواب مین دیکھا ہی وہ یہان سے قریب ہی مگر قضائے کار مہتاب پنجہ کش ایک
پہلوان ہی کہ یہ باغ اُسکا تعمیر کردہ ہی جب دیو نے اُسپر قبضہ کیا تو مہتاب گھبرا کر پاس
بقراط ثانی کے نالشی آیا ملکہ کا حال بھی کہا بقراط ثانی نے صفدر نامے ایک پہلوان کو
حکم دیا کہ تم جاکر دیو سے مقابلہ کرو مہتاب کو باغ دلوادو صفدر دس ہزار فوج لیکر چلا
بعد جانے صفدر و مہتاب کے رفیقون نے کہا کہ یا خداوند انسان کی کیا مجال ہی کہ دیو سے
مقابلہ کرسکے ایسا نہ ہو کہ دیو صفدر کو کھا جائے تب بقراط ثانی نے ایک جادوگر
کو کہ جسکا نام مہلیل خارہ شگاف ہی حکم دیا کہ تم جاؤ وقت پر صفدر کی مدد کرنا
یہان صفدر نے آکر باغ کو گھیرا دیو کیوس کو خبر ہوئی کہ صفدر میرے مقابلے کو آیا ہی باغ سے
جوشان و خروشان چوبدست ہلاتا ہوا نکلا للکار کر آواز دی کہ او آدمزادو تم تو میری
خوراک ہو کیون میرے مقابلے مین آئے ہو صفدر نے بڑھ کر دیو سے سامنا کیا دیو سے
اور صفدر سے کشتی ہونے لگی قریب ہی کہ دیو کیوس صفدر کو کھا جائے صفدر عاجز
ہورہا ہی کہ مہلیل جادوگر پہونچا اُسنے آتے ہی ایک گولہ مارا کہ دیو کمزور ہونے لگا
صفدر کے زور کو ترقی ہوئی آخر صفدر نے کیوس کو گرایا گرتے ہی دیو کے مہلیل نے
آگ برسائی کہ دیو کیوس جلنے لگا چاہتا تھا کہ بھاگ جاؤن مگر جدھر جاتا تھا شعلۂ آتش
جلتے تھے ہر طرف سے آتش گر رہی تھی آخر دیو جل جل کر خاک ہوا اب صفدر و مہلیل چلے
کہ باغ مین چل کر ملکہ پر قبضہ کرین ملکہ نے جو بام پر سے دیکھا کہ دیو جل کر خاک ہوا صفدر ظفر
باغ کے آتا ہی مادیان پر سوار ہوئین نقاب چہرے پر ڈالی چند عورتین کہ جنکو دیو برائے
خدمتگزاری اُٹھا لایا تھا وہ ہمراہ ہوئین اور ملکہ کھڑکی کھول کر نکلین طرف صحرائے ویران
کے روانہ ہوئین ساتھ والیون سے کہتی ہین کہ جان جائے مگر عصمت مین فرق نہ آئے اب
جو پاس بقراط ثانی کے گئی تو وہ ضرور دست انداز ہوگا صفدر اندر باغ کے آیا چارطرف
تلاش کیا کہین ملکہ کا پتہ نہ پایا آخر باغ سے نکلا مہلیل سے کہا کہ تم جاکر خداوند کو خبر کردو کہ

ملکہ باغ سے نکل گئیں جھلیل روانہ ہوا صفدر اپنے لشکر میں آیا غل رہا ہو ساحروالوں
کہتا ہو کہ یارو تمنے فکر نہ کی باغ کو چار جانب سے گھیر لیتے ملکہ نہ نکلنے پاتیں کہ سحرا سے
گرد اُڑی دیکھا کہ نورالدہر آکر پہونچے باغ کو دیکھا شبرنگ نے خبر کی کہ ان لوگوں نے
آکر دیو کو مارا ملکہ بخوف آبرو نکل گئیں نورالدہر مقابلۂ صفدر میں آکر اُترے صفدر
نے طبل جنگی بجوایا نورالدہر کو خبر پہونچی کہ صفدر نے طبل جنگی بجوایا ہو انھوں نے
بھی نوازش طبل جنگی کو حکم دیا دونوں لشکروں میں طبل جنگی بجے تیاریاں جنگ وجدال کی
ہونے لگیں چار پہر رات گذر کر جب ستارۂ سحری آسمان پر چمکا لیلیٔ شب ردائے سیاہ
اوڑھ کر پردۂ مغرب میں چھپی مجنون روز بعد سوز وگداز دشت نجد مشرق سے نکلا
آسمان پر آکر جلوہ فرما ہوا دونوں لشکر میدان میں آئے صفدر نے گھوڑا اپنا صف سے
نکالا میدان میں آکر آواز دی کہ طلسم کشا کہاں ہو میرے مقابلے میں آوے ابھی تک کسی
سے مقابلہ نہیں پڑا انھوں نے ہنگامہ ڈال دیا قلعہ جات فتح کیے اب تک حال
پاکہ بہادر سے کیا گذرتی ہو نورالدہر نے مرکب بڑھایا ہر چند سرداران چاہتے تھے
باہزوہ مقابلے میں دشمن کے سماجائے مگر نورالدہر نے نہ مانا شعلۂ جوالہ نے بڑھکر
عرض کی کہ آپ کیوں تکلیف فرماتے ہیں ایک سحر میں اسکو دیوانہ کردوں کہ سر ٹکراتے پہاڑوں
میں جاکر اپنی جان دے نورالدہر نے کہا کہ ای شعلۂ جوالہ یہ ہماری جرأت سے بعید
ہو کہ ہم ساحروں کو حکم دیں کہ غیر ساحر پر سحر کرے ہمیشہ طلسم میں موجود ہو بارگاہ میں بیٹھا
ذکر کیا کہ جادوگر نیوں کو غیر ساحر سے لڑواتے ہیں انھیں کے بھروسے پر سارا عظم و شان
ہے کارے یہی پرچے لکھیں گے ہماری بدنامی ہوگی تب شعلۂ جوالہ ناچار ہوئیں نورالدہر
نے مرکب بڑھایا مقابلے میں صفدر کے آکر پہونچے بعد تلوار و نیزہ چلنے لگا تھوڑے عرصے
بعد نورالدہر نے تھپیڑا مارا کہ نیزہ ہاتھ سے صفدر کے نکل گیا صفدر نے قبضے پر
ہاتھ ڈالا خبردار خبردار کہکر ہاتھ مارا نورالدہر نے تلوار کو تلوار پر روکا روک کر
ہاتھ تلوار کا مارا کہ صفدر کے دو ٹکڑے ہوئے صفدر کو مار کر نورالدہر فوج صفدر
پر جا پڑے فوج کو شکست دی فوج دیگر باغ میں آئے کہیں نشان ملکہ کا نہ پایا ایکجا

ضعیفہ کہ بسبب ضعف کے رہگئی تھی اُس سے ملاقات ہوئی پوچھا کہ ملکہ کہان گئین اُس ضعیفہ نے
کہا کہ حضور جب دیو مارا گیا تو ملکہ گھبرائین کہ اب دشمن قبضہ کرین گے نقاب چہرے پر
ڈال کر نکل گئین نوزالدہر نے آگر شبرنگ سے کہا کہ ملکہ بخوف آبرو نکل گئین اگر ہوسکے
تو تلاش کرو شبرنگ تلاش ملکہ مین چلا بعد جانے شبرنگ کے شعلہ جوالہ بھی طاؤس پر
سوار ہوکر چلین لیکن ملکہ نازک اندام مادیان کو اُڑائے ہوے جاتی ہین چند کنیزین
ساتھ ہین راہ مین ایسی دھوپ پڑی کہ سب کنیزون کا انتقال ہوا ملکہ اکیلی روتی ہوئی
جاتی ہین قریب ایک جھیل کے آکر مادیان سے اُترین کہ پانی پیوین اس عرصے مین صحرا
سے گرد اُڑی ایک تاجدار موسوم بہ زمردپوش براے شکار نکلا ہے ملکہ کے جو جمال
پر نگاہ پڑی کہ ایک نازنین مہ جبین قریب جھیل کے کھڑی ہے سمجھا کہ جل پری ہے بیقرار ہوکر
دوڑا یہ اشعار عاشقانہ پڑھتا ہوا کہ اے جان جہان اپنا تو یہ حال ہے نظم

دل لگی اپنی ترے ذکر سے کس رات نہ تھی
پھر بھی کب اے قبلۂ حاجات نہ تھی
اب ملاقات ہوئی ہے جو ملاقات رہے
غنچۂ گل کو نہ ہنسنا تھا تری صورت پر
ابتدا سے تجھے موجود سمجھتا تھا مین
اے نسیم سحری بہر اسیران قفس
جن دنون شوق رلاتا تھا مین صورت ابر
باندھے ہوے گاتی تجھے دیکھا جو کا
ناک مین مل گئے اے شاہ سوار اہل نیاز
لب کے بوسے کا ہی انکار تعجب اے یار
کرِیار تھی ازبس کہ نہایت نازک
جن دنون ہوتا تھا تو گھر مین ہمارے شب باش
دیکھا تو سمجھا آتش

صبح تک شام سے یا ہو کے سوا بات نہ تھی
تیری درگاہ مین کس روز مناجات نہ تھی
نہ ملاقات تھی جب تک کہ ملاقات نہ تھی
چھوٹے سے منھ کے سزاوار بڑی بات نہ تھی
میرے تیرے کبھی پردے کی ملاقات نہ تھی
تحفہ تر نکہت گل سے کوئی سوغات نہ تھی
کونسی فصل تھی وہ جسمین کہ برسات نہ تھی
دلربا شی تھی مری جان تری گات نہ تھی
نازمعشوق تھا تو سن کی ترے لات نہ تھی
پھیرے سائل سے جو منھ کو وہ تری ذات نہ تھی
سوجھتی بندش مضمون کی کوئی گھات نہ تھی
روز روشن سے کم اے مہرلقا رات نہ تھی
تکتہ سنجون کے لطیفے تھے تری بات نہ تھی

جب وہ تاجدار قریب آیا تو ملکہ نے نقاب چہرہ پر ڈال لی آواز دی کہ ای بندۂ خدا تو کیون
ستاتا ہی اپنے کام کو جا اپنی ضرورت مین مصروف ہو ہمسے واسطہ نہ رکھ ہم آوارۂ دشتِ
بار مصیبت مین گرفتار ہین مجبور و ناچار ہین کیون ہمین تکلیف دیتا ہی زمرد پوش نے کہا
ای شہنشاہ خوبی و ای سرو روان باغ محبوبی مین اپنے ملک کا بادشاہ ہون میرا قلعہ
یعنی قلعۂ زمرد پوشان یہان سے بہت قریب ہی بلا مزاحمت وہان کی بادشاہت کرتا ہون کسی کو
میری سلطنت مین دخل نہین وہان چل کر سلطنت کیجیے ملک و مال سب آپ کا ہی مین ہمیشہ
جگزاری کیا کرونگا ہرچند زمرد پوش نے منتین کین مگر ملکہ نے جواب صاف دیا فرمایا
ای بادشاہ تیری سلطنت تجکو مبارک ہو ہم سلطنت کے خواہان نہین ہین دشت نوردی
و آوارہ گردی بدل و جان پسند ہی اسی صحرا مین تڑپ تڑپ کر جان دین گے اگر شاید ہمارے
وارث کو پروردگار نے پہونچایا تو ہمارے واسطے راحت ہی ورنہ سامان مصیبت ہی مگر
کسی طرح زمرد پوش نے نہ مانا اتنے مین اسکے ساتھ والے بھی آگئے سو سوار کچھ پیدل
اُن سب نے چار جانب سے ملکہ کو گھیر لیا ملکہ کو کچھ نہ بن پڑا ناچار ہو کے ہمراہ ہوئی
راستہ طی کیا تھا کہ قلعۂ زمرد پوشان نمایان ہوا زمرد پوش ملکہ کو لیکر قلعے مین آیا ملکہ نے
کہا کہ ای زمرد پوش اول ہمکو الگ ایک مکان مین اُتار دے ہم اپنی تھکن دفع کر لین پھر
جو کچھ تو کہیگا سمجھا جائیگا سر چوک ایک مکان تھا قفل شاہی اُسمین لگا ہوا تھا زمرد پوش
نے اُس قفل کو کھولا ملکہ نے اُسمین داخل ہو کر دروازہ بند کر لیا کہا کہ ای زمرد پوش
اب جا کر سر ٹکرا خبردار اگر یہان آئیگا تو ذلیل ہوگا زمرد پوش روتا ہوا قصر شاہی مین آیا
ڈھنڈورا پٹوایا کہ ایک نازنین کو ہم صحرا سے لائے ہین وہ ناراض ہی جو اُسکو راضی کرے
لاکھ روپیہ اُسکو ملین قضائے کار شیرنگ بن عمرو پھرتا پھرتا اس قلعے مین آیا اُس نے یہ
ڈھنڈورا سنا ایک ضعیفہ کی شکل بنکر بادشاہ کے پاس آیا کہا کہ ای شہریار مین اُس عورت
ناراض کو راضی کر دونگی انعام کا پختہ اقرار کیجیے ایسا نہ ہو کہ وقت پر آپ نہ دیجیے بادشاہ
نے اقرار معقول کیا شیرنگ بصورت ضعیفہ دروازے پر اُس مکان کے آیا پکار کر آواز دی کہ
ای ملکۂ عالم دروازہ کھولیے تو یہ ضعیفہ حاضر ہو ملکہ نے دروازے پر آ کر کہا کہ او پیر زال

تو یہان آکر کیا کرے گی جس واسطے آئی ہو وہ مطلب حاصل نہ ہوگا شبرنگ نے عرض کی
آپ نے اپنے غلام قدیم کو نہین پہچانا مین شبرنگ بن عمرو ہون ملکہ نے جو نام شبرنگ کا سنا
شگفتہ ہو گئین دروازہ کھول کر اندر بلایا اور رونے لگین کہا کہ ای شبرنگ عجب زمانہ مجھ
سخت ہوا اُس دیو کو اپنا محسن جانتا تھا اُسکو آکر ساحرون نے جلا دیا اور مین بخوف اکبر و صمر
نکل آئی اس بادشاہ سے سامنا ہوا یہ گھیر کر لایا شبرنگ نے کہا کہ دو پہر رات گئے
دو گھوڑے لیکر آؤنگا سوار کر کے لیچلونگا ملکہ نے اقرار مدار کر کے خدمت مین بادشاہ کی آیا
کہا کہ دو گھوڑے چست و چالاک با ساز و یراق قریب اُس مکان کے کھڑے کرا دیجیے مین شب
سوار کرا کے ملکہ کو لاؤنگی مین نے باتون مین راضی کر لیا ہے وقت وصل جو شرطین کرگی آپ
قبول فرمائیے گا بادشاہ یہ سنکر خوش ہو گیا اُسی وقت دو گھوڑے تیار کرا کے قریب اُس
مکان کے کھڑے کرا دیے دو پہر رات گئے شبرنگ پہونچا ملکہ کو سوار کرا کے لے نکلا
قلعے سے باہر آکر طرف لشکر نور الدہر کے چلا یہان نور الدہر مشتاق تھے کہ خبر پہنچی
شبرنگ ملکہ کو لاتا ہو سرداروں کو بھیجا سردار استقبال کر کے ملکہ کو لے گئے ملکہ کو پردے
مین داخل کیا شعلۂ جوالہ نے کہا کہ اب تدبیر لوح مین مصروف ہوجیے نور الدہر آمادہ ہوے
شعلۂ جوالہ وارسطوے ثانی حکیم ہمراہ ہوے اور نجم اختر شناس بھی ساتھ ہوے انکو
لیکر طرف صحرا کے [illegible] پہونچنا انکا تا بہ لوح طلسمی جلد ثانی مین ذکر ہوگا مین قائم پر اس جلد
کو ختم کرتا ہون زیادہ والسلام

## تقریظ چکیدۂ کلک جواہر سلک منشی اشتیاق حسین صاحب سہیل خلف منشی احمد حسین صاحب قمر مصنف کتاب ہذا

بعد حمد رب دو جہان و حمد اسے انس و جان و نعت اشرف الانبیا صاحب قاب قوسین
او ادنیٰ و منقبت جناب حیدر کرار غیر فرار وصی احمد مختار زوج زہرا شاہ ارباب
شمشیر و شیر کشندہ در خیبر قاتل عمرو و عنتر خدمت ناظرین والا تمکین عرض رسا ہو کہ جناب
قبلہ و کعبہ نے یہ جلد اول طلسم خیال سکندری عجب شرح و بسط سے تحریر فرمائی ہے
کہ ہر وقت ملاحظہ ناظرین والا تمکین حظ وافر اُٹھائین گے اور دیگر قصص کو بھول جائین گے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد خالق رب صمد واحد و احد بانی بنائے دو جہان حاکم اشیائے کون و مکان خدائے یگانہ خالق عجائب و غرائب زمانہ کہ جسنے بیک لفظ کُن تمام عالم کو پیدا کیا عندلیب خوشنوا کو رنگ گل کا شیدا کیا کیا حاکم بے نیاز ہی ہر غریب و فقیر کا کارساز ہی جب سختی آتی ہی تو اُسکی یہی تدبیر ہی کہ وہ ہی دستگیر ہی اُس کے اوصاف با انصاف کسکی مجال ہی کہ لکھ سکے بس اتنا کافی ہی کہ خیال کرے ہمارا خدا ایک یکتا ہی سوائے اُس کے اور کسکا آسرا ہی ہر نیک و بد مین معین و مددگار ہی ہر مصیبت مین انسان مجبور و ناچار ہی ہر وقت یہی دعا ہی نظم

| | |
|---|---|
| این نامہ کہ خامہ کرد بنیاد | توقیع قبول رو زیش باد |
| طغرا است بنام بادشاہی | کو راست چو عرش بارگاہی |
| سلطان سریر ملک ہستی | بنیاد نہ بلند و پستی |
| دارندۂ کاخ ہفت افلاک | سازندۂ آدم از کف خاک |
| بیناکُن چشم اہل بینش | فیّاض وجود آفرینش |
| نقاش نگار خانۂ غیب | منشیِ صحیفہ ہائے لاریب |

زینت گر آسمان ز انجم | تشریف دہ زمین بہ مردم
بر کوہ ہیولی چرخ خود را | او دادہ بہ ہند و زحل جاے
دادانہ پئے ضبط ہیولی مستش | از قوس قزح گجک بدستش
او دادہ زتارہاے خورشید | ابریشم چنگ و عود ناہید
بہ جبیس کہ دید دولت دین | شبہا دہش زعقد پر وین
شد قوس فلک کمان بہرام | لشکر کشی اش چو کرد انعام
او داد بہ آفتاب شاہی | وز خیل کواکبش سپاہی
زو یافتہ این عجوزۂ خاک | این پنبۂ صبح و چرخ افلاک
او کرد بنا سراچۂ تن | بکشاد در وز دیدہ روزن
بستہ ز کمال قدرت از مو | بر منظر دیدہ طاق ابرو
او ساختہ این ہمہ عجائب | او کردہ بنا این غرائب

قلم لاغر رقم زبان بریدہ عجز و قصور کرتا ہی کہ وصف خالق کونین کون لکھ سکتا ہی

## نعت سید المرسلین حبیب رب العالمین یکہ تاز عرصہ گاہ سبحان الذی اسرے اعنی جناب محمد مصطفے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

سبحان اللہ کیا رسول برحق بھیجا کہ جسنے شمع ہدایت روشن کی ظلمت کفر کو مٹایا تمام کتابین منسوخ ہوئین قرآن مجید فرقان حمید ہمارے حضرت پر نازل ہوا اُس کا سمجھنا بھی اُنھین کی ذات پر موقوف تھا قصص پیغمبران ماسلف سے ہدایت ہوئی حضرت موسے کلیم اللہ علیہ السلام کوہ طور پر تشریف لے جاتے تھے جواب وسوال ہوتے تھے مگر ہمارے نبی برحق حبیب رب مطلق اُس مقام پر پہونچے کہ صاحب قاب قوسین او ادنے لقب ہوا سوال و جواب طالب و مطلوب اس طور سے ہوے کہ کتب معتبرہ مین مندرج ہین حضرت نے سوال کیا کہ کیون ای کارساز بے نیاز حضرت آدم کو کل ملائک نے سجدہ کیا اسکا بدلہ مجکو کیا ملا پردۂ اسرار سے

آواز آئی کہ ای مظہر اسرار رب العزت تیرے نور کو صلب آدم مین قرار تھا اس وجہ سے حضرت آدم کا عز و افتخار تھا اُس سے ترک اولےٰ ہوا اُسکو بہشت سے باہر کیا تیری اُمت کو باوجود گناہ داخل فردوس برین کرکے اُنپر نظر رحمت کیجیگے اسی طرح کُل نبیون پر حضرت محمدؐ کو فخر دیا ہر سوال کا جواب باصواب ملا انکی نعت مشکل ہی پروردگار ان کا مداح ہی جب بانیِ بنائے کون و مکان بہ محبت ارشاد فرمائے کہ یا ایہا المزمل قم اللیل الا قلیلاً ای حبیب میرے اسقدر شب کی عبادت کرو کہ تمکو تکلیف نہ ہو پھر کوئی کیا اُنکی صفت کر سکے

## منقبت جناب حیدر کرار غیر فرار وصی بلا فصل احمد مختار زوج زہرائے نامدار

کیا اوصاف حمیدہ حضرت مرتضےٰ علیؑ کے ظاہر کرون کہ جسکو نبی برحق اپنا قوت بازو قرار دے لکھا ہی کہ حضرت گہوارے مین تھے جس دایہ کا دودھ پیتے تھے وہ کسی کام کو گئی تھی اور حضرت گہوارے مین تھے اُسکا فرزند صحن خانہ مین کھیل رہا تھا قریب ایک چاہ تھا وہان جاکر پہونچا اور اُس چاہ مین گرا جناب امیر علیہ السلام نے دست حق پرست اپنا گہوارے سے بڑھایا برادر رضاعی کو کنوئین سے نکالا کہ لڑکا پانی مین تر ہونے نہ پایا یداللہ لقب ہوا اور لکھا ہی کہ ایک اژدہا خانہ کعبہ مین رہتا تھا ساکنان خانہ کعبہ کے اطفال خرد سال کو تکلیف پہونچاتا تھا اور اکثرون کو کھاجاتا تھا جب جناب یداللہ نامور پیدا ہوے تو وہ اژدہا نکلا حضرت کی طرف جانیکا قصد کیا حضرت نے دونون ہاتھ بڑھا کر اژدر کو چیر ڈالا جناب فاطمہ بنت اسد نے حیدر کرار آپ کا نام رکھا ان کے بھی اوصاف با انصاف نہایت مشکل ہین لیکن چند اشعار پر اختتام کرتا ہون نظم

| | |
|---|---|
| رواں تو ہون طرف شاہ ذوالفقار قدم | دیار ہند سے دشت نجف ہی چار قدم |
| چلا اگر رہِ حبِ علیؑ مین چار قدم | تو بڑھگیا مین نصیری سے بھی ہزار قدم |
| علیؑ کی راہ مین ہوتا ہی یہ شرف حاصل | کہ چومتے ہین فقیرون کے شہریار قدم |

زہے وقار عجب زائرون کا رتبہ ہی — فرشتے دوڑ کے لیتے ہین بار بار قدم
چلون نجف کو الٰہی ہو طاقتِ رفتار — دکھائین آنکھون کو اُس باغ کی بہار قدم
ہوس نہ کم ہو کبھی راہِ شوق مولا مین — جو دوڑنے کو لین مجکو دو ہزار قدم
تمھاری راہ دمِ تیغ ہو اگر مولا — کرین قصور نہ چلنے مین زینہار قدم
وہی رہی روش راہ شوق مرگ کے بعد — کبھی جو نخل اُگے تو سرِ مزار قدم
یہ مجھسے شوق زیارت کا ہی سخن ہر بار — نکل تو شہر سے دشتِ نجف ہی چار قدم
یہ صاف راہِ نجف ہی کہ مثل پاے نظر — کبھی ہوے نہین آلودۂ غبار قدم
لکھین گے نامۂ زائرین اُتنے ہی حسنات — فرشتے کرتے ہین اس واسطے شمار قدم
یہ شوق راہِ نجف ہی مجھے کہ بہرِ خرام — برنگ موج ہین ہر وقت بیقرار قدم
کبھی تو لائیے میرے مزار پر تشریف — ملون مین آنکھو نسے یا شاہ ذوالفقار قدم
صراط پر انھین لغزش نہ ہو دمِ رفتار — یہ حشر مین ہین خدا سے امیدوار قدم
لے جو وقت سواری کے دلسے شاہ کا نام — گرے رکاب مین رکھے اگر سوار قدم
رہِ ادب مین کسی کو اگر ہوئی لغزش — تو بھول کر ہے اُسکے گلے کے ہار قدم
وقارِ شاہ سے سیکھی ہی اسنے سنگینی — زمین پہ کوہ کے ہو کیون نہ استوار قدم
بنائے ارض و سما کس طرح نہ قایم ہو — کہ درمیان ہی ترا ای فلک وقار قدم
اسیر کہتے ہین کودک مزاج اہلِ دول — زمین پر نہین رکھتے یہ تی سوار قدم

اوصاف جناب علی مرتضےٰ خداے تعالےٰ کرتا ہی ارشاد فرماتا ہی کہ علیؑ کا مرتبہ کسی نے نہین پہچانا مگر مین نے یا محمدؐ نے اور میرے حبیب کا رتبہ کسی نے نہین پہچانا مگر مین نے یا علیؑ نے اور مجکو کسی نے نہین پہچانا مگر رسولؐ نے اور اُسکے وصی نے پھر ہماری کیا زبان اور کیا تحریر و تقریر کہ ایسے بزرگ کے اوصاف با انصاف تحریر کرین ربّ اکبر اُن کا خود مدح خوان ہی

## دو کلمۂ داستان شوکت بیان صاحبقران زمان کہ درۂ طلسم پر مقیم ہین

## و باقی حالات متعلقۂ داستان ہذا - ساقی نامۂ مصنف

پلا ساقیا جام پیہم مجھے
مسلسل مسیح بھی تقریر ہے
وہ آیا مرا ساقیِ باوفا
ارادہ کیا مہر ذبجاہ نے
نکل آئی پردہ سے اسدم پری
ادا نے کیا اُسکی پھر پائمال
پر رونق ہوئی محفل عیش مین
نہ مجنون کی خواہش سے باہر ہوئی
نہان ہوگیا آنکھ سے آفتاب
وہین غنچہ ہاے سمن کو ملے
ہر اک سرو آخر اکڑنے لگا
کہ پھر آگئی رنگ پہ داستان
کہ خواہش ہی ساقی کی ہر دم مجھے
چل ای توسن کلک زرین رقم
مرادین ملین اور ملا مدعا
پلائیگا رندون کو پیہم شراب
رہی آرزو اپنے دلمین بھری
چمک کر جو شیشے سے باہر ہوئی
کہ جاگہ ہوئی پھر دلِ عیش مین
اُٹھا ابر آخر بصد شد و مد
ہوا دلکو رندونکے کیا ہی طلب
ہر اک پھول فخر عذار چمن
قد یار کا رنگ پڑنے لگا
امیر جہانگیر کا ذکر ہو +
نیا رنگ اس وقت تحریر ہو
کہ سامان تحریر ہوئے بہم
اُٹھایا گلابی کو اُس ماہ نے
چمکتا ہی پردے مین کیون آفتاب
سُنا دخت رزنے یہ جسدم سوال
یہ ثابت ہوا سب کو بجلی گری
مری لیلی وقت ظاہر ہوئی
کرے ساقیِ مہر صورت مدد
نہالان گلزار مضمون یہ کھلا
کہ ہی جوش پر رنگ برگ سمن
کہون اُسکو کلک جلالت نشان
قمر کو بھی اس رنگ کی فکر ہو

چہرہ ساقیان خمخانۂ رنج وملال و رندان بادہ خواران بزم حُسن وجمال اس داستان رنگین کو بہ کیفیت تمام و بہ تکلف مالاکلام اس طرح تحریر کرتے ہین شعر مصنف مرصع نگاران شیرین ادا + چنین می نگارند این مدعا + سابق مین تحریر کرچکا ہون کہ جب نورالدہر و ایرج نوجوان داخل طلسم ہوے کہ ذکر انکے تحریر کرچکا ہون اور پھر تسطیر کرونگا صاحبقران زمان کو خبر پہونچی کہ دونون شیر گئے خواجہ عمرو سے فرمایا کہ اے شہنشاہ ادج عیاری بڑے افسوس کی بات ہی کہ نورالدہر و ایرج اندرون طلسم گئے یقین ہی کہ جاکر قیامت برپا کرین ہمکو بھی ضرور جانا چاہیے شاید اُن کی مدد کرین بقراط ثانی عرصہ دراز سے طلسم مین گیا ہی اُسنے کچھ نہ کچھ سامان کیا ہو گا کیا وہ غافل بیٹھا ہو گا مگر ہم کل اس قلعے مین جا دین گے یہ فرما کے طبل جنگی بجوایا سب سردارون کو معلوم ہوا کہ کل

صاحبقران زمان قلعۂ طلسمی مین جاوینگے مگر نورالدہر و ایرج نوجوان کو اور رستم
ملا ہم لوگ دیکھیے کس طرح جاوینگے سب سے پہلے رستم نے سمک یلداقی سے کہا کہ
ای برادر کل ہم بھی ساتھ صاحبقران عالی وقار کے جائینگے سمک یلداقی
نے کہا کہ بسم اللہ تامل نہ فرمائیے چار پہر رات اسی ہنگامے مین گذری صبح کے وقت
صاحبقران زمان پشت اشقر پر سوار ہوے خواجہ عمرو نے رکاب تھامی صاحبقران
جو گھوڑا بڑھا کر طرف قلعے کے چلے عقب مین رستم و سمک یلداقی ہمراہ رکاب
صاحبقران ہوے خواجہ عمرو بھی امیر کی رکاب سے لپٹے ہوے آتے ہین جیسے ہی امیر
سامنے قلعے کے پہونچے قرنانوازون نے قرنائین بجائین نقارہ نواز نے نقارہ بجایا
جو زنگی کہ سر قلعہ پر کھڑا تھا اُسنے آواز دی کہ یا صاحبقران زمان آپ کہان آتے ہین
وا ای رستم نوجوان انگشتر سامری کا بھروسا نکرنا یہ مقام طلسم خیال سکندری ہے۔
اگر صاحبقران نے کچھ جواب نہ دیا گھوڑے کو بڑھا کر قریب خندق پہونچے تھے کہ
خندق کے پانی نے جوش مارا اُسمین سے ایک نہنگ تڑپ کر نکلا چاہا کہ صاحبقران
کو نگل جاوٗن صاحبقران نے ہاتھ تیغۂ عقرب کا مارا نہنگ کے دو ٹکڑے ہوے
صاحبقران نے اشقر کو جو مسلا خندق کو فرا گیا برابر پھاٹک کے پہونچے خواجہ عمرو
بھی اشقر سے لپٹے ہوے تھے خود بخود پھاٹک قلعے کا کھلا ایک نازنین مہ جبین جام
شراب ہاتھ مین لیے ہوے ظاہر ہوئی پکار کر آواز دی کہ ای شہریار یہ جام
محبت نوش فرمائیے جیسے ہی اُس نازنین نے آنکھ ملائی صاحبقران نے ہاتھ بڑھایا
خواجہ عمرو نے زیر شکم مرکب سے پتھر مارا کہ جام ٹوٹا سر اُس نازنین کا پھٹا وہ نازنین
لڑکھڑا کر گری صاحبقران زمان قلعے مین داخل ہوے علمشاہ بھی برابر پہونچے
کہتے ہوے کہ یہ غلام بھی آیا جیسے ہی قلعے مین پہونچے چار سمت سے نوبت نقارے بجنے لگے
نقارے کی آواز سُنکر ایک بادشاہ جلیل تخت پر سوار تاج شہریاری بر سر چار قب شہنشاہی
در بر بارہ ہزار جوان پشت پر آیا صاحبقران عالیشان کو سلام کیا کہا کہ ای شہریار
تشریف لے چلیے یہ ملک مدت سے بے مالک و حاکم ہے آپ چل کر تخت پر بیٹھیں حکومت کرین

غلام بھہدۂ وزارت حاضر ہو رستم کے پہلو مین ایک تاجر آیا اُسنے کنٹھہ یاقوت احمر کا نذر دیا کہا کہ ای شیر بیشۂ جرأت ای یکہ تاز میدان جلالت غلام کی دوکان بے مالک ہو اور غلام لاولد ہو چل کر دوکان کی حکومت کیجیے رستم اُس تاجر کے ساتھ چلے صاحبقران ساتھ بادشاہ کے گئے بادشاہ صاحبقران کو لیے ہوے دارالامارۂ شاہی مین آیا کہا کہ حضور تخت پر قدم رنجہ فرمائین صاحبقران نے فرمایا کہ تاج و تخت تمکو مبارک ہو ہم تخت پر نہین بیٹھتے اُس بادشاہ کو تخت پر بٹھایا آپ ذنگل پر بیٹھے اُس بادشاہ نے عرض کی کہ حضور مجھسے اور ایک بادشاہ سے جنگ درپیش ہو وہ بادشاہ جلیل اس ارادہ پر آیا ہو کہ اس ملک پر قبضہ کرے صاحبقران نے فرمایا کہ اُسکی کیا مجال ہو جو تمھارے ملک پر قبضہ کرے یہ فرماکر اپنے مقام سے اُٹھے وہ بادشاہ بھی ساتھ ہوا باہر آ کے اُس بادشاہ نے آواز دی کہ اہل فوج تیار ہو کر آؤ چالیس ہزار جوان نوبت و نقارے بجاتے ہوے آئے صاحبقران زمان آگے آگے وہ بادشاہ پیچھے پیچھے اُسکی پشت پر فوج جیسے ہی دارالامارہ سے نکلے کہ سامنے سے گرد اُڑی دیکھا کہ ایک بادشاہ تاجدار پشت پر ساٹھ ستر ہزار فوج مقابلے مین آکر اُترا صاحبقران عالیشان کا لشکر بھی اُتر پڑا اُس بادشاہ نے طبل جنگی بجوایا صاحبقران کو بھی ہرکارون نے خبر دی کہ اُس تاجدار نے طبل جنگی بجوایا ہو کل اُسکا ارادہ ہو کہ نکل کر معرکہ آرای نبرد ہو آتش کین و عناد و فساد کو دو بالا کرے جو تاجدار کہ صاحبقران کو لے کر آیا تھا صاحبقران نے اُس سے فرمایا کہ تم بھی طبل جنگی بجواؤ یہان بھی طبل جنگی بجا دونون لشکرون مین تیاریان ہونے لگین پہر رات گئے جب صاحبقران نے خاصے سے فراغت حاصل کی تو تاجدار نے دست بستہ عرض کی کہ حضور ہمارے لشکر کا یہ دستور ہو جو بادشاہ ہوتا ہو شب جنگ وہ ہی طلایہ دیتا ہو صاحبقران نے کہا کہ ہمین بدل منظور ہو خواجہ عمرو نے منع بھی کیا کہ حضور کا طلایہ پر جانا بہتر نہین صاحبقران نے نہ قبول کیا دسہی جوانون کو ساتھ لے کر طلایے پر آئے بازارون مین انتظام کیا سامنے لشکر کے آکر ٹھہرے اس خیال سے کہ شاید دشمن قصد شبخون کرے زلف لیلاے شب کمر سے گذری ہو کہ دیکھا وہ ہی

تاجدار گینڈے پر سوار بارہ ہزار جوان پشت پر اسی جانب آتا ہی صاحبقران کھڑے ہوگئے پکار کر آواز دی کہ ای برادر ادہر اس طرف نہ آنا ورنہ بُرا ہوگا ہم طلائے بہ ہین اُس تاجدار نے کچھ جواب نہ دیا اور گینڈے کو بڑھا کر قریب آیا ساتھ والون سے کہا کہ یہ لوگ بہت کم ہین ان کو مار لو بارہ ہزار جوان لینا لینا کہ کے آپڑے صاحبقران نے تلوار کھینچی مگر خواجہ اشقر سے لپٹے ہوے ہین کہتے جاتے ہین کہ ای شہریار اسم اعظم الٰہی پڑھیے صاحبقران نے فرمایا کہ خواجہ یہ لوگ غیر ساحر ہین اسم اعظم کی کیا ضرورت ہی مگر خواجہ عمرو نے جب بہت تاکید کی تو صاحبقران زمان اسم اعظم پڑھنے لگے اسم اعظم پڑھنے سے یہ نفع ہوا کہ اُس طرف والے جو غول باندھے ہوے آتے تھے وہ منتشر ہوگئے یہ دو سو جوان بجرأت لڑ رہے ہین کئی ہزار کو مار کر گرا دیا جب اُس طرف کُشتی ہوئی اور صاحبقران نے دیکھا کہ وہ تاجدار دم سے ترغیب جنگ کر رہا ہی پکار کر آواز دیتا ہی کہ ہان یارو صاحبقران زمان کے ساتھ لوگ بہت کم ہین تم قتل ہونے پر بھی دس ہزار باقی ہو گھیر کر مار لو کوئی زندہ نہ بچنے پائے ارے ظالموان کے قتل ہونے سے طلسم کشا کو صدمہ پہونچے گا اگر یہ طلسم کشا سے مل گئے تو اور طلسم کشا کو زور ہوگا صاحبقران لڑتے ہوے قریب اُس تاجدار کے پہونچے للکارا کہ او نامردان تین ردیون کے پیادون کو کیون قتل کراتا ہی تو مقابلے مین آ تاجدار فوراً گینڈا جھکا کر سامنے صاحبقران کے آیا خبردار خبردار کہ کے ہاتھ تلوار کا مارا صاحبقران نے تلوار کو تلوار پر روکا اُس وقت اسم اعظم پڑھنا موقوف تھا ہاتھ تیغہ عقرب کا مارا تاجدار نے سر آگے کر دیا تلوار جو پڑی سراسر سر کو کاٹا جگرگاہ تک پہونچی تلوار تو صاحبقران نے کھینچ لی مگر سر اٹا خون کا جسم سے اُس تاجدار کے بلند ہوا جیسے ہی خون بلند ہوا ایک آندھی سیاہ اُٹھی خواجہ عمرو نے غل مچایا کہ ای آقاے نامدار غلام کو روکیے زمین سے پاؤن اُٹھے جاتے ہین صاحبقران نے فرمایا کہ خواجہ رکاب تھامے رہو خواجہ عمرو رکاب سے لپٹ گئے اُس آندھی کے زد مین صاحبقران اشقر سمیت

اُڑے ہر چند کہ عمرو کہتا ہی آقاے نامدار اسم اعظم پڑھیے صاحبقران الامان الامان
کر رہے ہین زبان سے اسم اعظم کی لفظین نہین نکلتین گھوڑا اُڑا ہوا جاتا ہی خواجہ عمرو
رکاب سے لپٹے ہوے ہین بعد تھوڑے عرصے کے اشقر نے پانون زمین پر قائم کیے
صاحبقران نے دیکھا کہ ستارۂ سحری آسمان پر چمک چکا ہی صحراے ویران کف دست
میدان ریتی موج مار رہی ہی ہر طرف سے صداے زاغ و بوم آتی ہی صاحبقران نے
فرمایا خواجہ عمرو وہ شہر کیا ہوا خواجہ نے کہا کہ مین بھی حیران ہون صاحبقران زمان
اشقر پر سوار حیران کھڑے ہوے ہین کہ صحرا سے گرد اُڑی ایک پہلوان گینڈے
پر سوار پشت پر ساٹھ ہزار فوج سب نیزے چمکاتے ہوے وہ پہلوان نعرہ کرتا ہوا
سامنے صاحبقران کے آیا دیکھ کر آواز دی کہ کیون یا صاحبقران آپ اس
میدان مین کیونکر آئے بہتر یہ ہی کہ پلٹ جائیے وہ ہی شہر آپ کا مسکن ہی یہ سُن کر
صاحبقران نے فرمایا نام تیرا کیا ہی ہم خود نہین جانتے کہ اس صحرا مین کیونکر آئے
کس طرح یہان تک گذر ہوا تجھین ہمکو وہان تک پہنچا دو تمھارے جبر کرنے سے
نہ جائین گے اُس پہلوان نے نعرہ کیا کہ منم مقرون صحرا نشین اور نیزہ مارا امیر
نے نیزے کو توڑ ڈالا اُس نے ہاتھ تلوار کا مارا صاحبقران نے باڑھ بچا کے
کلائی پر ہاتھ ڈال دیا وہ لپٹ پڑا امیر گھوڑے سے کودے وہ بھی گینڈے سے
اُترا آپس مین کشتی ہونے لگی دو پہر برابر صاحبقران عالیشان سے لڑا جب دوپہر
ڈھلی صاحبقران ریل کرے دوڑے پندرہ قدم ریل کر لائے وہان پر لا کے
ہکہ مارا دونون گھٹنے مقرون کے آشناے زمین ہوے خواجہ عمرو نے کمر زنجیر مین
ہاتھ ڈال کر اللہ اکبر کہکر زور کیا سر سے بلند کر لیا چاہا کہ زمین پر ماردن پہلوان
نے آواز دی کہ ای شہریار الامان میری گستاخی کو معاف فرمائیے امیر باتوقیر نے
کلمہ پڑھایا مقرون صحرا نشین کلمہ پڑھ کر بصدق مسلمان ہوا عرض کی کہ سامنے
پہاڑ ہی اُسکے دامنہ مین رہتا ہون وہان تشریف لے چلیے صاحبقران زمان
کو غنیمت ہوا کہ مقام سکونت تو ملا ساتھ مقرون صحرا نشین کے دامنۂ صحرا مین

تشریف لائے دیکھا کہ ایک مکان بنا ہی بیرون قصر خیمے استادہ ہین مقرون نے ایک بارگاہ کلان استادہ کرائی لشکر والے خیمون مین اُترے صاحبقران کو لا کے مقام صدر پر جگہ دی ساقی بچے طلب کیے دورۂ جام بے اندیشۂ انجام شروع ہوا نازنینان مہ جبین و مہ جبینان مہر تمکین آ کر سامنے بیٹھین بصد سوز و گداز یہ اشعار گانے لگین نظم

عالم منطق مصور رہو تری تصویر کا ۔ مُنہ کتابی قطبی ہی خط حاشیہ ہی مہر کا
رتبہ پہونچا ہی خموشی سے یہ مجھ دلگیر کا ۔ جو کوئی دیکھے اُسے شک ہو گلی تصویر کا
زندۂ جاوید ہین قربانیان تیغِ عشق ۔ سر کا کٹنا جانتے ہین چھوٹنا نکسیر کا +
مثل شانہ دست رس اُس زلف پر ہوئے اگر ۔ دعوتِ افعی کرون بھر کر پیالہ شیر کا
جس سے لپٹا سو کھا مجنون کی طرح سے وہ درخت ۔ عشق پیچے پر مجھے ہوتا ہی شک زنجیر کا +
ہجر کے صدمے سے خوبی عشق کی ظاہر ہوئی ۔ زخم کی ایذا سے جوہر کھُل گیا شمشیر کا
سرخ باوصفِ سیہ کاری ہی رنگِ رو مرا ۔ سامنا ہوتا ہی کسکے عفو سے تقصیر کا
خط لکھونگا یار سیم اندام کو مین ہر [illegible] قلم ۔ روشنائی مین ہو دودہ روغن اکسیر کا
ہر شب آدینہ آتا ہی وہ طفلِ شمع رو ۔ اپنا تعویذ لحد بھی نقش ہی تسخیر کا
نوش سبے صرفہ کرے خونِ گنہگاران عشق ۔ خون سے رنگین ہی پھلڑا تری شمشیر کا
غش کرینگے کوڈ کان وحشت سے مجھ دیوانہ کی ۔ حلق بسمل ہی ہر اک حلقہ مری زنجیر کا +
خود بیان رُخ کی صباحت کا کرا ای شیرین دہن ۔ قند کے کوزے سے جاری ہوئے دریا شیر کا
روسیہ دشمن کا یون پاپوش سے کیجے فگار ۔ جیسے سلطٹ کی سپر پر زخم ہو شمشیر کا +
روک مُنہ پر وار قاتل کا سپر کیطرح سے ۔ مرد کے چہرے کا زیور زخم ہی شمشیر کا
معرکے مین ہاتھ قاتل کی کمر مین ڈالیے ۔ کھینچیے دامن سر میدان گریبان گیر کا
چاک ہوتا ہی کتان میرے گریبان کیطرح ۔ یہ بھی دیوانہ ہی آتش جاندسی تصویر کا

ہنگامۂ عیش و نشاط گرم ہی صاحبقران بھی خوش بیٹھے ہین مقرون صحرانشین مصروف خدمتگزاری ہی کہ فریاد والامان کی باہر سے صدا آئی صاحبقران نے فرمایا کہ یہ کیسا غلغلہ ہی مقرون نے ہرکارون کو اشارہ کیا کہ جلد خبر لاؤ ہرکارے دوڑے ہوے گئے

بعد تھوڑی دیر کے حاضر ہوے عرض کی کہ ای شہریار ایک نقابدار گلگون پوش ساٹھ ہزار فوج سے بطور شبخون آیا ہی طنابین خیمون کی کاٹ دی ہین خیمون مین آگ لگا دی ہی جو سوتے سوتے اُٹھا وہ مارا گیا کئی ہزار جوان مارے جا چکے ہین اور وہ نقابدار شیرانہ لڑ رہا ہی آپ کے اہل فوج بھاگے جاتے ہین صاحبقران نے فرمایا کہ ای مقرون صحرانشین یہ نقابدار کون ہی کس باعث سے تمھاری فوج پر آگرا کیا تمھارے اور اس کے کبھی کا فساد ہی مقرون نے عرض کی کہ مین آگاہ نہین یہ نقابدار کون ہی اور کس وجہ سے میری فوج پر آگرا مین اس نقابدار سے بالکل آگاہ نہین یہ سُن کر صاحبقران اپنے مقام سے یہ فرماتے ہوے اُٹھے کہ ای مقرون مجکو ظاہر ہین یہ نقابدار نامرد معلوم ہوتا ہی شبخون مارنا مردان عالم کا کام نہین ہی کہ شب کو آکے بیگناہ بندگان خدا کو قتل کرے یہ مردون کا کام نہین یہ کہتے ہوے باہر آئے پشت اشقر پر سوار ہوے نگاہ اُٹھا کے دیکھا کہ خیمون مین آگ لگی ہوئی ہی طنابین کٹی پڑی ہین اہل فوج مقرون صحرانشین بھاگے جاتے ہین صاحبقران نے نکلتے ہی نعرہ کیا کہ باشید ای کافران بحیا و ای نابکاران پُر دغا نعرہ امیر

| امیر عرب ضیغم روزگار | بحکم خدا بستہ شمشیر چار | | یکے تیغ صمصام و قمقام نام |
|---|---|---|---|
| یکے تیغ عقرب یکے ذو الحجام | بن کافران از جہان پاک کرد | | سر سرکشان جملہ در خاک کرد |

نعرہ کر کے صاحبقران لڑنے لگے اب اہل فوج مقرون بھی ٹھہرے جس طرف جاتے ہین پلٹنون اور رسالون کو بھگاتے ہین کئی پہلوان ٹوک کر مارے نقابدار نے دور سے دیکھا کہ صاحبقران لڑتے ہوے آتے ہین بڑے بڑے کئی پہلوان مارے گئے امیر نے ٹوک کر علمدار کو مارا جب علم فوج نقابدار گرا ساتھ والے بھاگنے لگے ملازمان مقرون نے دبا دبا کر ڈالا نقابدار گھوڑا چمکاتا ہوا سامنے صاحبقران کے آیا للکارا کہ یا صاحبقران یہ وار تو بچیے یہ کہہ کے نیزہ مارا امیر نے نیزہ توڑ ڈالا نیزہ جو نقابدار کا ٹوٹا نقابدار نے قبضے پر ہاتھ ڈالا اور تلوار کا وار کیا صاحبقران نے بار بچا کر کلائی پکڑ لی نقابدار نے چاہا

